بنایا اور مختار الدولہ بہبت جنگ خطاب دیا۔ اور سیر المتاخرین مین لکہا ہے کہ ہفت ہزاری منصب اور نوبت اور ماہی مراتب بہی عطا کیا اور جرنیلی کا عہدہ اونکے بڑے بیٹے مرزا بزرگ کے نامزد کیا اور اقبال الدولہ خطاب دیا۔ اور عہدہ کی نیابت خوشحال راے بسر نول راے کو عنایت کی۔ اور عہدہ نظارت۔ خانسامانی تحسین علی خان اور آفرین علی خان خواجہ سرا اونکی سپرد کیا۔

## حسب ونسب مختار الدولہ

سید مرتضیٰ عرف آغا خانی بن سید محمد باقر بن مصطفیٰ المخاطب بہ مصطفوی بن سید احمد الملقب بہ طیا طیا خان صحیح النسب ایران سے ہین۔ سید احمد نادر شاہ کے عہد مین ایران سے نکلکر اپنے بیٹے مصطفیٰ کو ہمراہ لیکر ہندوستان مین آئے تھے اوس زمانے مین بہادر شاہ اورنگ زیب کا عہد حکومت تہا شاہجہان آباد مین موسوی خان کے مہمان ہوئے اور فرخ سیر کے عہد تک یہان رہے نواب برہان الملک کے ساتہہ ولایت سے شناسائی رکہتے تھے۔ اون سے ملاقات کرکے فرخ سیر کی ملازمت سے مشرف ہوئے۔ نواب برہان الملک کی بیگم نے ایک سید کی لڑکی رقیہ بیگم نامی پالی تہی وہ لڑکی سید مصطفیٰ کے ساتھ منعقد کردی ایک لاکہہ روپیہ کا جہیز عطا کیا اور پرگنہ مہونہ پارچہ قلمرو لکہنؤ مین اون کو جاگیر بھی ملی۔ سید مصطفیٰ اپنی جاگیر کو نواب برہان الملک کے ساتھ آئے۔ سید احمد کا لکہنؤ مین انتقال ہوگیا۔ مقبرہ اونکا راجگہاٹ مین دریاے گومتی کے کنارے تعمیر ہوا۔ سید مصطفیٰ صفدر جنگ کے عہد مین شیر کوٹ اور نگینہ وغیرہ کے حاکم تہے اور وہ سید مصطفیٰ کی بہت عزت کرتے تھے اور حضرت نجف عرب اور میرزا ہانسے برہان الملک سعادتخان سے جانتے تھے۔ صفدر جنگ کے انتقال کے بعد سید مصطفیٰ شجاع الدولہ سے زیارت عتبات عالیات کی اجازت لیکر جہاز مین سوار ہونے کے لیے بنگالے کیطرف روانہ ہوئے۔ چونکہ اوس زمانہ مین انگریزوں اور فرانسیسیون مین لڑائی جاری تہی اسلیے اودہر سے راستہ بند تہا۔ مجبوراً بنگالے مین قیام کیا۔ قاسم علیخان عالیجاہ والی مرشدآباد نے قدردانی کی۔ سید مصطفیٰ کا بنگالے مین انتقال ہوگیا۔ انکے کئی بیٹے تھے (۱) سید صاحب جو پیاری بیگم زوجہ مختار الدولہ کا باپ ہے (۲)

---

۱؎ دیکھو فرح بخش

سید مکرم (۴) میر محمد باقر (۵) میر محمد طاہر۔ محمد طاہر کے چار بیٹے تھے (۱) میر محمد نصیر (۲) محمد سعید (۳) میر بابا (۴) محمد شفیع۔ اور میر محمد باقر کے تین بیٹے تھے (۱) سید محمد خان۔ اقتدار الدولہ (۲) سید مرتضیٰ خان مختار الدولہ (۳) سید اسمٰعیل نصیر الدولہ معزز خان۔ جب میر قاسم خان نے انگریزون کے ہاتھ سے ہزیمت پائی تو مصطفےٰ خان کی اولاد بھی عالمگیر ضبط ہوجانے کی وجہ سے لکھنو کو چلی آئی۔ شجاع الدولہ نے تو اون کا کوئی بندوبست نہ کیا۔ آغا صادق وغیرہ بعض امرا کی وجہ سے فیض آباد مین آصف الدولہ کے پاس چلے گئے۔ اونہوں نے سید مرتضیٰ خان کو اپنی سرکار کا خانساماں کیا۔ اور بہو بیگم آصف الدولہ کی ڈیوڑہی کا کام اقتدار الدولہ سید محمد خان کے سپرد ہوا۔

# مختار الدولہ کی نیابت کا زمانہ

ترح بخش مین لکہا ہے کہ آصف الدولہ کی مسند نشینی سے ہفتے عشرے کے بعد ارکان دولت اور عزیزو اقارب کے مزاجون مین اختلاف پیدا ہوگیا۔ نواب موصوف کہ نہایت نیک طینت تہی امورات دنیا و مافیہا سے بےخبر ہو گئے کہ تنگ اندیشون اور ناتجربہ کارون کے اغوا سے اپنے باپ کے دولت خواہون سے بدظن ہوگئے اسوجہ سے ارکان دولت کے دلون پر صدمہ پیدا ہوا اور ہر ایک نے اونسے علیحدہ ہونے کی تدبیر شروع کی۔ محمد ایلچ خان کہ نہایت معتمد مشیر شجاع الدولہ کا تہا۔ اور انگریزون سے پہلے سے تعارف رکہتا تہا وہ اونسے مل گیا۔ اسیطرح اور لوگ بھی اپنی اپنی فکر مین مصروف ہوئے سیر المتاخرین مین آیا ہے کہ مختار الدولہ کی نیابت ایسی جمی کہ آصف الدولہ سے بجز نام کے کچھ ظاہر نہ تہا مختار الدولہ نے اپنے بڑے بہائی سید محمد کو اقتدار الدولہ بہادر کا خطاب دلاکر صوبہ اودہ کا نائب کرادیا اور دوسرے بہائی معزز خان کو معز الدولہ بہادر کا خطاب دلا کر صوبہ الہ آباد کا نائب بنایا اور اپنی ہر ایک دوست اور اقربا کو صاحب اقتدار کردیا شجاع الدولہ اور آصف الدولہ کے تمام نوکر مختار الدولہ کے دست نگر تہے۔ کسی کی مجال نہتی کہ اوس کے برخلاف دم مار سکے۔ اور انگریزون نے نواب آصف الدولہ اور مختار الدولہ کو قوت سلطنت گہٹانے کے لئے بساہت پر آمادہ کردیا تہا کہ جہانتک ہوسکے فوجین کمی کرنا چاہیئے۔ اودہر نواب شجاع الدولہ کی تمام فوج مزد و رہی۔ اونکو یہ زعم تہا کہ ہمکو ہرگز کوئی موقوف نہین کرسکتا۔ آصف الدولہ اونکے موقوف کرنے کے واسطے کوئی حیلہ چاہتے تھے کہ ہو نے سے جرم

نافرمانی موقوف فرمائیں

# ایلچ خان کے معاملات

یہ شخص افغان زادہ حنفی مذہب ایک مفلس آدمی کا بیٹا دہولپور باڑی کا رہنے والا تہا۔
پہلے راے لالچند چہار اٹاوہ کے فراشون مین نوکر تہا پہر مسعود خان خواجہ سراے بادشاہی کے
پاس رہنے لگا۔ پہر شجاع الدولہ کی سرکار مین آکر بازار لشکر کی داروغگی پر مقرر ہوا اپنی چستی و
چالاکی کی بدولت یہانتک ترقی کی کہ شجاع الدولہ کے زبانی احکام لوگون کو پہونچاتا تہا مغلیہ
ملازمان شجاع الدولہ اوسکے ساتہہ سلوک کرتے تھے۔ لکہا پڑہا نہ تہا تہوڑے سے عرصے مین
صاحب دولت ہوگیا۔ شجاع الدولہ کے عہد مین عہدہ نیابت کسی سے نامزد نہ تہا۔ مگر ایلچ خان
کارہاے ریاست انجام دیتا تہا۔ چونکہ نواب شجاع الدولہ تمام کام آپ کرتے تہے نائب کا
کوئی اختیار نہ تہا جبکہ آصف الدولہ نے میر مرتضیٰ کو اپنا نائب بنایا اور انکو مختار الدولہ کا خطاب
دیا تو چونکہ محمد ایلچ خان مدت سے یہ کام کرتا تہا وہ اس بات سے آزردہ ہوا اور اوس نے انگریزون
سے میر مرتضیٰ کی مختاری کی شکایت کی جو خلعت انگریزون نے میر مرتضیٰ کیلئے تجویز کیا تہا وہ
واپس کرادیا اب میر مرتضیٰ اور ایلچ خان مین عناد بڑہگیا آصف الدولہ خان مذکور کے استیصال
کی فکر مین مصروف ہوئے اور بہانہ ڈہونڈہنے لگے۔ ایلچ خان نے نواب کے مزاج کا انحراف
معلوم کرکے کرنیل کلیس سے کہا کہ میرا یہان ٹہیرنا اب مشکل ہے میرے حق مین یہ بہتر ہے کہ کسی تقریب
سے مجہے یہان سے کسی جگہہ رخصت کرادیجئے کہ میری آبرو بچے ورنہ کسی دن ندامت و خجالت
حاصل ہوگی کرنیل نے جواب دیا کہ جو بات تم اپنے لئے بہتر سمجہو وہ تجویز کرکے مجہے مطلع کردو مین
کوشش کرونگا۔ ایلچ خان نے کہا کہ خلعت وزارت بادشاہ سے حاصل کرنے کے بہانے سے
اب مجہے دہلی کو رخصت کردیجئے کچہہ دنون وہان بسر کرونگا۔ کرنیل صاحب نے ایلچ خان
کی راے کو پسند کیا اور دوسرے روز آصف الدولہ کے پاس پہونچکر عرض کیا کہ ایلچ خان یہان بیکار بیٹہا ہے
اور خلعت وزارت حاصل ہونا تمام کامون سے زیادہ ضروری ہے مناسب یہ ہے کہ خان مذکور کو وہان
بہیجدیا جائے وہ بادشاہ کے مزاج مین رسائی رکہتا ہے۔ عرض معروض کرکے خلعت وزارت
حاصل کرلےگا۔ ریاست کے کام کو مختار الدولہ اچہی طرح انجام دیتے ہین۔ آصف الدولہ نے
کرنیل صاحب کے مشورے کو پسند کیا۔ ایلچ خان کو بادشاہ کی نذر کے لئے بہت سے تحائف

اور بارہ لاکھ روپیہ کی ہنڈوی[1] دیکر رخصت کیا۔ ایلچ خان اپنا تمام سامان اور بال بچے لیکر
دہلی کو روانہ ہوا اور بادشاہ کی خدمت میں پہنچکر بہرہ ور تفضلات ہوا۔ اور بادشاہ نے خلعت خاصہ
عطا کیا۔ اور قمر الدین خان کی حویلی رہنے کو دی۔ مرآت آفتاب نما میں لکھا ہے کہ ایلچ خان نے
بادشاہ سے سترہ لاکھ روپئے نذرانے پر خلعت وزارت کی درخواست کی۔ فرح بخش میں ثابت ہے
کہ خان مذکور نے بادشاہ کو بہت راضی کر لیا تھا۔ قریب تھا کہ خلعت وزارت اور دوسرے عطیات
آصف الدولہ کے لئے حاصل ہوں۔ جبکہ مختار الدولہ کو یہ خبر پہنچی کہ عنقریب ایلچ خان خلعت وزارت
حاصل کر کے ادہر آتا ہے تو یقین یہ فکر ہوئی کہ اب ایلچ خان کیطرف آصف الدولہ کا التفات پیدا
ہو جائے گا۔ اور میری نیابت کو ضرر پہونچیگا اسلئے نواب مجد الدولہ کو متواتر لکہا کہ جیسے ہو سکے
بادشاہی خلعت وزارت آصف الدولہ کے لئے محمد ایلچ خان کی معرفت حاصل نہوں بہت جلد نیاز علی
خان کے ہمراہ تحائف و ہدایا اور پیشکش کے بادشاہ کی حضور میں بھیجتا ہوں۔ مجد الدولہ بھی نہایت بدباطن تہا
اور اوسکی دلی یہ خواہش تھی کہ بادشاہی کام کو صرف میری ذات سے حاصل ہو۔ اوس نے مختار الدولہ
کی مرضی کے موافق بادشاہ کے مزاج کو ایلچ خان کیطرف سے منحرف کر دیا اور خلعت وزارت
دلانے میں دیر لگائی۔ مجد الدولہ ایلچ خان کے معاملات میں عمداً لیت و لعل کرتا تہا اور
نظروں میں تہا کہ یہ سونے کی چڑیا جال سے نکلنے نہ پائے۔ گوپال پنڈت وغیرہ افسران سپاہ جو ریاست
لکہنؤ کی طرف سے ایلچ خان کے ساتھ تھے انہوں نے اپنی تنخواہ شاہجہان آباد میں طلب کی
ایلچ خان نہایت ممسک تہا ایک کوڑی اپنے پاس سے دینا جان دینے کی برابر تھی۔ اس حیلے حوالے
میں کہا کہ آج کل میں خلعت وزارت لیکر چلتا ہوں۔ اور شاہ عالم کے درباری اوسکو ذلیل قوم
سمجہتا اکثر مضحکہ کیتے تھے۔ ایکدن راجہ رام ناتھ نے کوئی ایسی ہنسی کی بات کہی کہ خان
مذکور کو جواب بن نہ آیا۔ فرط خجالت سے گوپال پنڈت سے جو تنخواہ کا متقاضی تہا کہا کہ راجہ رامناتھ
میرے رخصت کے معاملے میں خلل انداز ہے اون سے سمجھنا چاہیے۔ سپاہیوں اور افسروں نے شب
میں آکر اوس کے مکان پر بلوا کیا۔ رام ناتھ تو عالم اضطراب میں کسی طرف سے نکلگیا لیکن حکم بادشاہی
ایلچ خان کے نام نافذ ہوا کہ دار السلطنت میں یہ حرکتیں خلاف ضابطہ ہیں۔ ناچار ایلچ خان
نے باون ہزار روپے اپنے پاس سے دیکر سپاہ کو روانہ لکہنؤ کیا۔ ایلچ خان بخوبی سمجھ گیا تہا کہ

---

[1] دیکہو فرح بخش ۱۲

مجدالدولہ دنیا سازی کرتا ہے اور مجدالدولہ میری تذلیل کے درپے ہے ایسا نہو کہ مجھ
یہان کسی بلا مین پھنسوا دین اور پھر یہان سے نجات نہ مل سکے اس سے بہتر ہو گا کہ مین چلا جاؤن ابھی
نکلجاؤن اسلیے بادشاہ سے عرض کیا کہ حضور کے تفضلات مین تو کوئی شبہہ نہین لیکن ارکان دولت
دشمنون کے اغوا سے عزت و ذلت کے درپے ہین اسلیے غلام رخصت ہوتا ہے۔ بادشاہ نے
نیم آستین عطا کرکے رخصت کیا۔ خان مذکور نے یہان سے رخصت حاصل کرکے چلتے وقت نواب
آصف الدولہ کے پاس جانا مناسب نہ تصور کیا۔ اور یہ خیال کیا کہ دشمن اور زیادہ چغلخوری
کرکے تخریب کے درپے ہوجائینگے۔ اسلیے نواب نجف خان کو جو قلعہ ڈیگ کے محاصرے مین
مصروف تہا لکہا کہ مجدالدولہ میرا تمام مال و اسباب لینا چاہتا ہے۔ نجف خان ایسے فرزند برگزیدہ
برآوازتہا دیلج خان کو اپنے پاس طلب کیا۔ ایلچ خان اکبرآباد کو چلا گیا۔ اتفاقاً مجدالدولہ محمد
نجف خان نے ایلچ خان کا اکبرآباد مین پہنچنا اور نواب آصف الدولہ سے اختلاف نہیت
جانکر بہت خاطر کی اور اپنے آدمی بھیجکر ڈیگ مین اوس کو بلالیا۔ اول نجف خان ایلچ خان کے
ڈیرے مین گیا۔ اور رسم دوستی کے مراسم بجا لایا۔ جس سے ایلچ خان نہایت محظوظ ہوا۔ اور
نجف خان کی اطاعت مین ہمہ تن مصروف ہو گیا۔ اور ذکی رفاقت کو غنیمت سمجھا نجف خان نے
محالات قلعہ اکبرآباد وغیرہ کی حکومت اوس کے سپرد کردی۔ اور نجف خان اوس کی صلاح سے
کام کرنے لگا۔ اوس نے کئی لاکہ روپئے فوج شاہی کے خرچ کے لیے دیے۔ آصف الدولہ
نے مصاحبون کے اغوا سے ایلچ خان کی حویلی کو جو فیض آباد مین تھی ضبط کرلیا جس مین پرانے
خیمون اور تانبے کے ٹوٹے ہوئے برتنون کے سوا کچہ نہ تہا۔ لال محمد [illegible] کا آصف
الدولہ کے پاس رہگیا۔

## قلعہ الہ آباد مین روہیلکہنڈ کے قیدیون کو تکلیفین پہنچنا

نواب آصف الدولہ نے اپنے جلوس کی خوشی مین روہیلکہنڈ کے بعض قیدیون کو جو مکین لوگ تہے
رہا کردیا۔ مگر عرب خان بریچ اور خان محمد خان بوکمالزی خان اور [illegible] اور عالم [illegible]
عشقی۔ اور حرمت خان اور ملا حسن خان۔ اور ملا عالم خان۔ اور ملا عبدالواحد خان۔ اور [illegible]
محمد سعید خان اور سوخانسامان اور اختیار خان کنبلیہ اور ملا احمد خواجہ سرا کو کہ [illegible]

اور اولوالعزم آدمی تھے نہ چھوٹا اور نہ زر و حصول ترکے کی جن توقع تھی ورنہ حافظ رحمت خان اور دوندے
خان کے خاندان کو چھوڑا بلکہ کئی محبت خان کو بھی الہ آباد بھیجنا چاہا۔ مگر مرزا علی خان
آصف الدولہ کے ماموں نے شفاعت کی جس سے وہ بچ گیا۔ تاہم بعض حسد پیشہ مصاحبوں
کے اغوا سے حافظ صاحب کے خاندان کی ایذا دہی میں خفیہ کارروائی شروع کی محبت خان
کی ملاقات اور تنخواہ بالکل بند کردی اور آصف الدولہ کے ایما سے سید معزز خان قلعہ دار
الہ آباد قیدیوں پر سختی کرنے لگا اور سو روپیہ یومیہ جو ان کی خوراک کے لئے شجاع الدولہ کے
عہد سے مقرر تھا اس کے دینے میں حیلہ حوالہ کرنے لگا۔ اور تھوڑا تھوڑا دیتا تھا۔ اس عرصے میں
آصف الدولہ مہندی گھاٹ کو گئے۔ محبت خان اور ذوالفقار خان پسران حافظ رحمت خان
جو لشکر کے ساتھ تھے بے سرو سامانی کی حالت میں ہمراہ گئے۔ مہندی گھاٹ کے مقام پر جان برسٹو
صاحب رزیڈنٹ گورنمنٹ کا مراسلہ آیا اور اس نے محمد ذاکر کی زبانی محبت خان اور ذوالفقار خان
کا یہاں موجود ہونا نہایت بے سروسامانی کی حالت میں سنا تو انکے پاس ہرکارہ بھیجکر اپنے
پاس بلایا۔ مگر انھوں نے علانیہ رزیڈنٹ کے پاس جانا نامناسب سمجھا اسلئے خفیہ رات کے وقت
ملے اور اس نے انکی تسلی تشفی کی اور انکی بہبودی کی کوشش کرنے کا وعدہ کیا اور اسکے بعد اپنے
ڈیروں کے پاس انکو ٹھہرنے کو جگہ دی اور انکی عسرت کی خبر سنکر اپنے پاس سے پانچ ہزار روپیے
انکو دیئے اور کہا کہ تم بے اندیشہ اپنے حالات ہمسے بیان کرتے رہا کرو[۵]

## آصف الدولہ کے حکم سے نواب سعد اللہ خان کی بیگم کا اسباب ضبط ہو جانا اور پھر اسکا واگذاشت ہونا

فرح بخش نے لکھا ہے کہ نواب سعد اللہ خان کی بیگم فیض آباد میں رہتی تھی اور اپنا اسباب بیچ کر
گذر کرتی تھی اور نہایت پریشان حال رہتی تھی۔ وہاں کوئی اسکی خبر گیری نہیں کرتا تھا۔
نواب سعد اللہ خان نے جو سلوک شجاع الدولہ کے ساتھ کئے تھے اسکا عوض یہ دیا گیا کہ
انولے سے انکی بیگم کو حراست میں رکھ کر فیض آباد کو لے گئے اور وہاں قید کردیا نواب آصف الدولہ

۵ دیکھو اخبار حسن و گل رحمت

اوسیر طرفگی یہ کی کہ مسند نشین ہوتے ہی بیگم کا تمام اسباب ضبط کرلیا اور مفت بدنام طلاق ہوے
اس لئے کہ اسوقت بیگم کے پاس سوا کپڑون اور چلمون اور ظروف کے زر نقد تہا۔ یہ سارا قصور
اہلکارون کا ہی جو نیک و بد مین تمیز نہین کرتے۔ اونہون نے نواب کو اس پوچ حرکت پر کیون
آمادہ کیا۔ نواب فیض اللہ خان والی رامپور کو جب یہ خبر ہوئی تو اونہون نے احترام الدولہ
کالون صاحب کو اس بارہ مین بہت کچہ لکہا۔ صاحب موصوف نے آصف الدولہ پر ایسے پوچ
کام کی تمام قباحت ظاہر کرکے وہ شقّے جو شجاع الدولہ نے بیگم کو بہیجے تہے اور اومین وعدہ
کیا تہا کہ تمہاری بنشن کے حقوق پہلے کے بموجب قایم کئے جاوینگے دکہائے۔ نواب نے
سرشندہ ہوکر تمام اسباب واپس کیا۔

## نواب آصف الدولہ کا فیض آباد کو ترک کرکی لکہنو کو دار السلطنت قرار دینا اور اپنی مان سے جبراً روپیہ لینا۔ اور اپنے ذلیل نوکرون کو بڑی عہدی دینا

سیر المتاخرین ذکیا ان بر کا ص مین لکہا ہی کہ نواب آصف الدولہ نے پہلا سال مسند نشینی کا فیض آباد مین
گذرا برسات کے بعد آب و ہوای فیض آباد کی ناموافقت کی وجہ سے کل فوج اور مال اور رداوی
کو لیکر فیض آباد سے لکہنو کا عزم کیا۔ اور شہر سے باہر نکلتے ہی اپنی مان کو پیام دیا کہ باپ کا خزانہ
ہمارے سپرد کرو۔ شجاع الدولہ کی یہ عادت تہی کہ اپنا تمام خزانہ اپنی بیگم کی تحویل مین رکہتے تہی
اس باب مین آصف الدولہ اور اونکی مان کے درمیان ناچاقی کی گفتگو واقع ہوئی اور آخرکار
بیگم اس شرط پر روپیہ دینے کو راضی ہوئی کہ آصف الدولہ آیندہ کیلئے اونکو فارغخطی لکہدین غرضکہ
تیس لاکہ روپئے اپنی مان سے لیکر آصف الدولہ نے فارغخطی لکہدی۔ آصف الدولہ
لکہنو مین پہنچکر وہان مقیم ہوئے۔ سیر المتاخرین مین بیان ہے کہ آصف الدولہ کی خدمت مین
ایام صاحبزادگی سے چند ہندو تلنگے تقرب رکہتے تہے۔ اسوقت مین کہ وہ خود فرمانروا ہوئے

---

۵۱ دیکہو سیر المتاخرین ۲،

نوکران پیادون کو بڑے بڑے عہدے اور منصب عطا کئے۔ اور سلسلے اور جہالردار پالکیان دیکر بڑے اقتدار پر پہونچایا۔ اونمین سے ایک کو سواڑہ کی عطا کرکے گویا اپنی بدنامی خریدی۔ اور اپنی پالکی کے کہار ون مین سے ایک کہار کو راجہ مہرا کا خطاب دیکر سرفراز کیا۔ غرضکہ اون کے مصاحب بجز رذیل اور پوچ لوگون کے نہین ہین

## آصف الدولہ کا فرخ آباد اور اٹاوہ وغیرہ کو جانا

آصف الدولہ نے لکھنؤ سے کوچ کرکے گنگا کو عبور کیا۔ اور فرخ آباد کے نواح مین پہنچکر قیام کیا اور کئی مقام وہان کئے۔ اور وہان سے کئی توپین اور دو تین ہاتھی اور کچہہ گہوڑے پسند کرکے لے لیے کہتے ہین کہ پانچ لاکہہ خرچ کی ریاست فرخ آباد سے مقرر ہوئے۔ ایک روز ایسی بڑی برچھے اولے پڑے کہ ایک ایک اولہ پانچ پانچ سیر کا تہا انکے صدمے سے بہت سے آدمی اور جانور ہلاک ہوئے پھر یہان سے اٹاوہ کی طرف کوچ کیا سیر المتاخرین[1] مین لکھاہی کہ آصف الدولہ نے اٹاوہ سے پہونچکے یہان قیام کیا۔ یہ مقام صوبہ اودہ اور انتربید[2] کی حدود مین واقع ہے جہان سے اپنے بہائی سعادت علی خان کو جو روہیلکہنڈ کی حکومت پر متعین تھے اور شیدی بشیر کو طلب کیا

## شیدی بشیر کا نہایت ذلت اوٹھانا اور بہاگ کر ذوالفقار الدولہ نجف خانکے پاس چلا جانا

[illegible] کا غلام زرخرید تہا۔ اور نواب موصوف کی خدمت مین نہایت تقرب رکہتا تہا [illegible] آباد کے انتظام پر مقرر کردیا تہا۔ فرح بخش مین بیان کیاہے کہ آصف الدولہ نے [illegible] کے اغوا سے اوسکی بربادی کی فکر کی۔ اور اوس کو اپنے پاس طلب کیا سیر المتاخرین مین ہی کہ جس وقت شیدی مذکور حاضر ہوا تو اوس پر عنایت کرکے غافل کیا۔ [illegible] کے رفقا کو اپنا طرفدار کرلیا چند روز کے بعد مخفی اشارہ کیا کہ بشیر کو قید کرلین

---

[1] [illegible] [2] انتربید اوس ملک کا نام ہی جو گنگا اور جمنا کے درمیان مین ہی یہ دولت [illegible] گنگا الہ آباد کے پاس مل گئی ہین تو انتربید کا مبدا اوس جگہ کہا جاتا ہی [illegible]

اتفاقاً اس نے بھی اس منصوبے کی خبر پائی بچارہ مع رفقا کے متوجہ ہوا کہ اب کیا کرے فرح بخش مین
ذکر کیا ہے کہ مختار الدولہ نے نجیبون کو بہکا کر بشیر کی ذلت پر آمادہ کر دیا۔ ایک دن نجیب لوگ اوسکی اذیت
اور گرفتاری کے لیے تیار ہوئے۔ اور ہجوم کر کے اوس کے یہان آ پہنچے اور ارادہ کیا کہ اوس کی زنانے
مین گھسکر اوس کو گرفتار کر کے اوس کو بے حرمت کرین۔ میر بہادر علی کہ سادات بارہ مین سے ایک
شریف آدمی تہا اور حبشی مذکور کا ہمراز رفیق تہا اور مرہون احسان تہا اور شجاع الدولہ کی طرف سے اسکی
نیابت کا کام انجام دیتا تہا اوس نے نجیبون کو اس ارادے سے روکا اور کہا کہ محل کے اندر نہ گھسنا
چاہیے۔ نجیبون نے اوس سید کو قتل کر ڈالا اور بشیر کو پکڑ کر پہرے مین بٹہا دیا۔ اور کوئی دقیقہ اوسکی
بے حرمتی مین باقی نہ چہوڑا۔ بشیر دو شبانہ روز نجیبون کے طویلے مین سقیون کے زمرہ مین چہپا
پڑا رہا آخرکار اوس نے پہرے کے آدمیون کو رشوت دیکر اپنا مال و اسباب جو قارون کے خزانے
سے کم نہ تہا لیکر کشتیون کے ذریعے سے دریاے گنگا کو عبور کیا۔ اور فرح بخش مین یون ہی مذکور ہے
اور سیر المتاخرین کے مولف نے کہا ہے کہ میر بہادر علی نے شیدی سے دشمنون کے ہنگامے مین
بیشتر یہ کہا کہ بندہ ان لوگون کو باتون مین لگاتا ہے آپ جس طرح سے ممکن ہو جلد اپنی راہ لین۔ اور چند انجاس
معتبر کو کہا کہ دریا یہان سے قریب ہے۔ آپ لوگ شیدی کے ہمراہ ہوکر اوس کو دریا کے پار کر کے نجف خان
کے ملک مین پہنچا دین۔ یہ کہکر بشیر کو گہوڑے پر سوار کیا۔ اور چند معتبر آدمی ہمراہ کیے۔ اور کہا کہ اب
حتی الامکان یہان سے فرار ہو جئے۔ اس عرصے مین لوگ بشیر کے سہمے بڑہے چلے آئے شور و شر پیدا ہوگیا
عقیقی مذکور نے اس معرکے مین اپنی راہ لی اور میر بہادر علی نے دشمنون کا مقابلہ شروع کیا۔ صدمہ زنان
ہو آخر دم تک مردانگی کے ساتھ مقابلہ کرتا رہا کہ آدہ گہڑی تک کسی کی جرات نہوئی کہ بشیر کے خیمے
مین داخل ہوکر حقیقت حال سے مطلع ہو اس عرصے مین شیدی بشیر گنگا پار ہوکر آصف الدولہ کی سی
سلامت نکلگیا۔ یہان جب میر بہادر علی مارا گیا تو مخالفون نے بشیر کے خیمے مین گہسکر اوسکو ڈہونڈا
تو نپایا۔ بشیر اکبرآباد مین اربع خان کے پاس چلا گیا نجف خان نے اسکے ورود کو بھی نعمت غیر مترقبہ
خیال کیا اور تہوڑے دنون کے بعد جتنے لشکری جو ڈیگ کو محاصرہ کیے ہوے تہا طلب کر کے
معانقہ اور مصافحہ کیا اور بہت مہربانی فرمائی اور محالات لالپور اور رہتک و ہانسی حصار وغیرہ
اوس کے سپرد کر کے فرمایا کہ وہان کی آمدنی سے اپنے رسالہ کی تنخواہ ادا کرے اور اپنی مصارف
چلائے اور سپاہ جمع کرے بشیر نے وہان پہنچکر مخالفون اور سرکشون کو مغلوب کیا۔ اور موسی خان
آذربیجی کو موافق کر کے لالپور علاقہ رہتک مین مقابلہ کیا۔ ملا رحمداد خان کہ نیابت عبد الاحد کے

ایماسے ۳۰ کوس کی مسافت کا دہاوا کے بشیر کے لشکر پر شبخون مارا بشیر اور موسیٰ خان بلوچ دونون میدان جنگ سے گھوڑونپر سوار ہوکر فرخ آباد بھاگ گئے یہ مقام بلوچ مذکور کا تہا - اور عجز سے اوس فرخ آباد سے - جو نوابان بنگش کی حکومت مین تھا - ملا رحمداد خان سے گھوڑون - ہاتھیون - تیون - پالکیون اور دوسرے تمام سامان پر قبضہ کرلیا - تھوڑے دونوں بشیر موسیٰ خان بلوچ کے علاقے میں - پھر ذوالفقار الدولہ کے علاقے مین چلا گیا - اوس نے بہتو جہانی کی اور وہی علاقہ سوبینہ نکالبشیر - یہ قول نہین کہا - گورسہاے نے تاریخ اودہ مین لکھا ہے کہ بشیر کے چلے جانے کے بعد مختار الدولہ نے نواب کی دیوانی کا خلعت مع خطاب راجگی کے راجہ ٹکیت ناتھ دادا راجہ صورت سنگھہ دیوان نواب شجاع الدولہ کے لئے تجویز کیا اور راجہ صورت سنگھہ کو مہاراجہ کا خطاب دیکر بشیر کے علاقہ پر روانہ کیا -

# مختار الدولہ کا انوپ گر اور امراؤ گر گوشائیونکی خرابی کا سامان پیدا کرنا انوپ گر کا ذوالفقار الدولہ کے پاس چلا جانا

راجہ اندرگر گوشائین نواب صفدر جنگ کے پورانے متوسلین مین سے تہا جب صفدر جنگ نے اپنے بادشاہ احمد شاہ بن محمد شاہ سے بغاوت کی اور دلی کا محاصرہ کرلیا تو کالی پہاڑی کی لڑائی مین اندرگر گولی سے مارا گیا - انوپ گر اور امراؤ گر دونون اوس کے چیلے قوم برہمن ستھے جو اندرگر کے مرنیکے بعد صفدر جنگ نے ان دونون چیلوں پر نظر عنایت رکھی - اور ہرایک کے لئے جدا جدا رسالی مقرر کی صفدر جنگ کی وفات کے بعد شجاع الدولہ نے دونون کو مرتبہ امارت پر پہونچایا - انوپ گر کو راجہ ہمت گر بہادر کا خطاب دیا اور امراؤ گر کو بھی راجہ کا خطاب عطا کیا اور اپنے تمام امرا اور سرداروں سے انکی عزت بڑہا دی تھی - اپنی زندگی مین اٹاوہ وغیرہ محالات سے میان دوآب اور کالپی وغیرہ بچاس لاکھہ روپیہ کی آمدنی کا ملک ان دونون گوشائیونکی سپرد کردیا - ان گوشائیون نے اپنی ہمت اور جرات اور تلوار شعاری سے مرہٹون سے دوسرے محالات بھی دبا لئے - اور قلعہ جہانسی کو گھیر لیا - محصورین عاجز آکر اپنی نجات کی استدعا کرتے تھے - کہ مختار الدولہ نے ایلچ خان اور بشیر خان کے اخراج کے بعد یہ ارادہ مصمم کرلیا کہ ان دونون گوشائین کو اٹاوے وغیرہ سے معزول کردے - مگر یہ کام اوس سے ظہور مین نہین آسکتا تہا - اس لئے ان دونون کے پاس تیس ہزار کی قریب پیادہ تھی - میر مذکور

انکی تخریب کے لئے آصف الدولہ کو آمادہ کو لیگیا - ہمت گیر بہادر نے تاڑ لیا کہ خیر نہیں ہی اسلئے
اپنے حاضر ہونے میں لیت ولعل کیا اور محاصرہ کے بہانے سے جہانسی کیطرف رہا آخر کار
عہد و پیمان کی بعد آصف الدولہ کی خدمت میں حاضر ہوا نواب نے اوس پر بہت مہربانی کی اور
اور سر بستہ دستاویز گوشوارہ کے عنایت کی نواب آصف الدولہ تو اونکی تالیف قلوب کی طرف متوجہ
تھے اور مختار الدولہ اونکی تخریب میں قصور نہیں کرتے تھے اور نواب کے مزاج کو اونکی طرف سے
منحرف کرتے رہتے تھے - تاہم نواب گوشائیون کے باب میں مختار الدولہ کا مشورہ نہیں مانتے تھے
میر مذکور نے یہ ٹہان لی کہ اگر نواب نے نہ مانا تو جان برسٹو صاحب سے موافقت کرکے دونون
گوشائیون کو آمادہ اور کالپی کی خدمات سے معزول کرا دینا چاہیے - گوشائیون نے اپنی نوجوان
اور چیلون کو کالپی اور محاصرہ جہانسی سے طلب کرکے اپنے پاس رکھ لیا - اور بیدل و خفا ہو کر
ترک روزگار کا ارادہ کیا نواب آصف الدولہ نے اونکی مافی الضمیر پر مطلع ہو کر راجہ جہاؤ لال کی معرفت
اونکی دلجوئی کی کالپی اور جہانسی وغیرہ کی خدمات اونپر بدستور بحال رکھی - مگراب جہانسی کا فتح کرنا
مشکل ہوگیا - کیونکہ محاصرہ کے اُٹھتے ہی لچھمی راؤ اور بالا راؤ وغیرہ مرہٹون نے بہت سا سامان رسد
اور فوج جہانسی مین جمع کرلی - اور لڑائی کا سامان بخوبی فراہم کرلیا تھا - اور قلعہ جہانسی کا استحکام کرکے
مورچے جدید بنائے تھے - نواب آصف الدولہ اگرچہ گوشائیون کے حال پر مہربان تھے لیکن مطمئن
نہ تھے اور مختار الدولہ کی فیلسوفی سے خائف تھے اسلئے ہمت گیر جہانسی کے انتظام کی بہانے سے
آصف الدولہ سے رخصت ہو کر تھوڑے دنون بہنڈ کے ضلع مین مقیم رہا - اور اوس ضلع کو ویران کرکے
اور بہنڈ کی آبادی جلا کے اکبرآباد کو اطلع خان کے پاس چلا گیا - کیونکہ دونون مین مدت سے عہد و
پیمان ہو رہا تہا وہان سے اطلع خان کی تحریک و ذریعہ سے نواب ذوالفقار الدولہ کے پاس جو ڈیگ کے محاصرہ مین
مصروف تہا چلا گیا اوس نے اوسپر بڑی مہربانی کی - نواب نے ڈیگ کو فتح کرکے محالات سنکہانہ وغیرہ
بارہ لاکہہ کی آمدنی کا ملک ہمت گیر کو جاگیر اور رسالے کی تنخواہ مین دیدیا فرح بخش کا مولف اسکے
بعد کہتا ہے کہ مدت گیر ابھی آصف الدولہ کے پاس موجود ہے لیکن مختار الدولہ کی چالبازی سے مدت تک
اوسنے آمادہ وغیرہ میان دوآب کا ملک گوشائیون کی حکومت سے نکال کر زین العابدین خان کو اونکی جگہ
مقرر کردیا ہے - وہ اپنے متعلقہ کا انتظام کرکے زر تحصیل اقساط کے موجب خزانے مین بہیجتا ہے
بالفعل آصف الدولہ کی سرکار مین مختار الدولہ کا کسا طاعی رابط ہو نا ہے - اور اوسے تمام ساختہ پرداختہ مقبول
نہے - اور وہ مال اندیشی کی وجہ سے جان برسٹو سے ملا ہوا ہے - دونون تمام ریاست پر حاوی ہین

# اولاد حافظ رحمت خان اور دوندے خان کی قلعہ الہ آباد سے رہائی

فرح بخش مین لکھاہی کہ دو ندیخان اور حافظ رحمت خان کی اولاد اور جسقدر روہلکہنڈ کے علما و فضلا و شرفا قلعہ الہ آباد مین قید تھے اوہنون نے متواتر عرضیان نواب فیض اللہ خان والی رامپور کی خدمت مین بھیجین - اور استدعا کی اس قید محنت سے ہم کو رہا کر دیجئے - نواب موصوف نے رحم کہا کر مسٹر جان برسٹو لکہنو کے انگریزی رزیڈنٹ کو ان کی رہائی مین کوشش کرنے کے لئے لکھا رزیڈنٹ نے آصف الدولہ سے سفارش کی اور اس معاملے مین بہت دباو ڈالا - آصف الدولہ نے تین لاکہہ روپئے ان قیدیونکی رہائی کے عوض مین طلب کئے - اور یہ رقم اس طرح سے پوری کی گئی - کہ ایک لاکہہ اسی ہزار روپئے نواب فیض اللہ خان نے عطا کئے - اور ایک لاکہہ بیس ہزار روپئے نواب سعد اللہ خان کی بیگم نے دئے اسطرح تین لاکہہ روپئے جمع ہوکر جان برسٹو صاحب کے پاس پہنچ گئے جنہون نے آصف الدولہ سے قیدیونکی رہائی کا حکم سید معزز خان قلعہ دار الہ آباد کے نام حاصل کر کے بہیجا اوس نے ایک مہینے تک سامان کی تیاری کے بہانے مین تعلل کیا[1] - اور آخر کار (۱۱۹۵ ہجری) کو جان برسٹو صاحب کے ہرکارون اور اپنے آدمیون کے ساتہہ ان قیدیون کا قافلہ لکہنو کو روانہ کیا - یہ لوگ گورکہپور کی راستے سے ۲۹ شعبان ۱۱۹۵ ہجری کو لکہنو پہونچے - کچہہ دنون خواجہ یاقوت کے باغ مین خیمون کے اندر رہے پہر کرایہ کی حویلیون مین رہنے لگے - نواب فیض اللہ خان کی استدعا کے بموجب آصف الدولہ نے عنایت خان کی بی بی کو جو نواب موصوف کی حقیقی بہن تہی اور فتح خان خانسامان کے عیال و اطفال اور عبد الجبار خان کے اہل و عیال کو رامپور کو بہیجدیا - روہلکہنڈ گزیٹیر مین لکہاہی کہ دوسرے سال جان برسٹو صاحب نے بڑی تقریر کے بعد آصف الدولہ کو ایک لاکہہ روپئے سال کی پنشن ان لوگون کے واسطے مقرر کرنے پر مجبور کیا فرح بخش کا مولف کہتاہی کہ ایک سال کی تنخواہ دینے کا حکم میر علی رضا فوجدار خیرآباد کے نام حاصل کرکے جان برسٹو صاحب نے اونپر تقسیم کر دی -

---

[1] دیکہو گل رحمت ۱۲۶

۶۰۳ ہزار ۴ سو ۶۹ روپیہ مقرر تہا اور نواب نے یہ بہی اقرار کیا کہ ایک برگیڈ انگریزی سپاہ کی تنخواہ جو مدد اور اعانت کے لیے اونکی ہمراہ رہیگی ماہوار بڑہا کر دو لاکہ ساٹہ ہزار روپیہ مہینہ کردینگی اور اس عہدنامے مین نواب نے یہ بہی اقرار کیا کہ وہ قاسم علیخان صوبہ دار سابق بنگالہ اور سمرو قاتل انگریزون کو اپنی ملک مین آنے نہ دینگے اور نہ اپنے پاس رکہین گے۔ اور اگر وہ اونکی قابو مین آجاوین گے تو اونکو قید کرکے انگریزی کمپنی کے سپرد کردین گے۔ اور یورپ کی کسی اور قوم کو اپنی ملازمی مین بغیر رضامندی انگریزی کمپنی کے نرکہین گے۔ اور جو کوئی انگریزی کمپنی سے پروانے کے بغیر اونکی ملک مین آئیگا یا اوس مین گذرے گا یا رہیگا یا معلوم ہوگا کہ ملک مین ہے تو وہ اوس کو آنے نہ دین گے بلکہ اوس کے آنے مین مانع ہونگی۔ اور اگر آ بہی جاویگا تو اوسکو واپس بہیجدینگے۔ تمام یورپین کسی قوم کے ہون جو نواب مذکور کی ملازم ہین اس عہد کی روسے برخاست ہوئے اور اونہون نے وعدہ کیا کہ اونکو نوکر نرکہین گے اور جو شخص انگریزی کمپنی سے مفرور ہوکر آیا ہے یا آیندہ آئیگا بشرط گرفتار ہونے کے انگریزی کمپنی کے حوالہ کردیا جاویگا۔ اور طرفین نے یہ بہی اقرار کیا کہ اگر بادشاہ کوئی بات ایک کی نسبت دوسرے کو لکہین گے تو وہ اوسکی رضامندی اور ارادے کے موافق کارروائی کریگا۔ اور بادشاہ کی تحریر و تقریر پر کچہہ بہی لحاظ نہ کیا جائیگا۔ اور نواب نے ایک اقرارنامہ مہری علاوہ اس مضمون کا بہی لکہدیا کہ زر بقایاے انگریزی کمپنی بابت کورہ الہ آباد و روہلکہنڈ و تنخواہ فوج حسب عہدنامہ نواب شجاع الدولہ بلا عذر و تکرار بروقت واجب ہونے کے ادا ہوگا۔ سیر المتاخرین مین لکہا ہی کہ ہسٹنگز صاحب گورنر اگرچہ اس بات سے کہ ملک بنارس ضمیمہ سرکار کمپنی ہوا خوش ہوا۔ مگر اسوجہ سے کہ شجاع الدولہ کے عہد مین وہ خود بنارس تک آیا تہا۔ اور ملک مذکور کی درخواست کی تہی۔ اور شجاع الدولہ نے بہت سے عذر کرکے ٹالے بالے بتا دئے تہے اور نہ دیا تہا۔ اور جان برسٹو نے جو اوسکی طرفسے رزیڈنٹ تہا ایسا بڑا کام کرکے ممبران کونسل کے سامنے ناموری حاصل کی کسی قدر ملول ہوا۔ اور اسوجہ سے اُسنے ان شرطون کو منظور کرنے مین یہ عذر کیا کہ وہ بالکل برخلاف اون عہد و پیمان کے ہین جو شجاع الدولہ کے ساتہہ ہوئے تہے۔ اور گورنر نے یہ کہا کہ اسوقت جبرًا قہرًا نواب سے جو شرطین چاہو ٹہیرالو وہ اپنی ضرورت کے سبب سے سب کو منظور کرلینگے مگر اون کا ایفا نہ کرسکین گے۔ جب کورٹ ڈائرکٹرز کو اس نئے عہدنامے کی خبر ہوئی کہ بہت سا ملک ہاتہہ آیا ہی۔ اور زیادہ روپیہ دینے کا اقرار ٹہیرا ہے تو اونہون نے مراسلہ ۲۴ دسمبر

[illegible] مین یہ لکھا کہ ہم کو کبھی ایسی خوشی خاطر اپنے ملازمون کی کارگذاری سے حاصل نہین ہوئی جیسی کہ آصف الدولہ کے ساتھ اونکے عہد و پیمان کرنے سے ہوئی۔ جو عہد و پیمان آصف الدولہ کے ساتھ کئے گئے ہین ہم اونکو بطیب خاطر منظور کرتے ہین۔

سیر المتاخرین کا مولف لکھتا ہی کہ مختار الدولہ اون سنتے باوجود اس قدر قواعد سعت کے اپنے حق مین کچھ بھی عہد و پیمان ارباب کونسل کلکتہ سے نہ لیا۔ اس وقت جو کچھ چاہتا پورا ہو جاتا۔ اور کسی کی مجال نہوتی کہ اوسکی طرف آنکھ اوٹھا کر دیکھتا نہ کہ مار ڈالتا۔ اگر اوسکو مار ڈالا جاتا تو دم کے انتقام مین قیامت برپا ہو جاتی بلکہ آصف الدولہ کی ریاست اوسکی اولاد کو ملجاتی۔ لیکن تقدیر مین یہی تھی العقصہ بنارس مع توابع کے ضمیمہ بنگالہ ہوا۔ اور معاملات ملکی و مالی صوبہ اودہ۔ اور الہ آباد اور گھر گھر اور کوڑہ اور اٹاوہ اور روہلکھنڈ مین بدون صلاح جان برسٹو صاحب کے کچھ نہوتا تہا آصف الدولہ اپنے باپ کی فوجکو تنخواہ دینا عبث سمجھا اور اوسکی استیصال کی فکر مین مشغول ہوئے۔ آخرکار رسالہ دار موقوف کئے گئے۔ جانخم بہادر اور اوسکا بھائی امراو گر اور مرتضی خان بڑیچ اور شیخ احسان وغیرہ یہان سے برطرف ہو کر لشکر نجف خان مین پہنچے۔ اور بعض اشخاص پریشان ہو کر اور جانب سدھاری۔

## آصف الدولہ کا مختار الدولہ کو نجیب پلٹن سے لڑانا اور اوس پلٹن کا شکست پانا

ملخص تاریخ اور تاریخ مظفری اور سیر المتاخرین مین ہی کہ شجاع الدولہ نے چار پانچ ہزار آدمی شریف مغل شاہجہان آبادی فی کس پندرہ روپیہ ماہوار نوکر رکھے تھے اور سید احمد نامی اون کا افسر تہا اور اونمین تعلیم قواعد انگریزی کا اہتمام تہا گو اونکے پاس بندوقین توڑہ دار تھین مگر وہ اونہین نہایت پھرتی سے آگ لگا لیتے تھے۔ بلکہ وہ لوگ چونکہ شریف و نجیب تھے اسلئے اونکی خاطر داری زیادہ تھی آصف الدولہ رفقاے پدری سے بیزار اور درپے ایذا تھے جو رسالہ کالپی مین متعین تہا اوسی دن سے اپنے پاس مقام اٹاوہ مین بلا لیا۔ جب پہونچا حکم دیا کہ ہمارے لشکر سے فاصلہ پر قیام کرے اور فرمایا کہ توپین توپخانے مین داخل کر دیجائین۔ نجیب پلٹن کے لئے ایک باڑہ کافی ہین۔ اور تمام بندوقین اپنی پاس رکھکر باقی توپخانے مین داخل کردین آصف الدولہ نے اون توپون اور تمام بندوقون کے داخل کرنے کا بھی حکم دیا سپاہیون نے سمجھ لیا کہ تنخواہ دینے کی نیت نہی عرض کیا کہ ہماری تنخواہ عنایت ہو تو ہم توپ و بندوق سبا

داخل کردیں آصف الدولہ نے آشفتہ ہو کر مختار الدولہ سے کہا کہ انکی سرتابی کی کیا وجہ ہے اوسنے عرض
کیا کہ یہ لوگ اپنی تنخواہ مانگتے ہیں اور کچھ غرض نہیں رکھتے آصف الدولہ نے فرمایا کہ اگر تمھیں یہ تکلیف گوارا
نہیں تو ہم خود جاتے ہیں جب اونہوں نے دیکھا کہ خود بدولت سوار ہوتے ہیں تو مجبور ہو کر فوج متعینہ
لیکر اونکی سرکوبی کو گیا - وہ لوگ باوجودیکہ کوئی سردار نہ رکھتے تھے میر احمد سرگروہ تھا مگر لڑے آصف الدولہ
نزدیک تھا کہ مختار الدولہ بھاگ دیں لیکن جھاؤ لال سنگھ پاس اور فوج کمکی پہنچ گئی - اور ہجوم کثرت
اور سامان بھی پاس تھا اس لئے اونہوں نے پاسداری کی - اور وہ لوگ بہت سے مقتول و مجروح ہو چکے
اور باقیماندہ بھاگ کر جانبر ہوئے - یہ واقعہ محرم ۱۱۹۰ھ ہجری کو مقام ام دہین ظہور میں آیا آصف الدولہ
کے اکثر نوکر جو سلطنت کا زور بازو تھے اس لڑائی میں کام آئے - اور وہ اس فتح سے نہایت خوش ہوئے
اکثر خاص خاص نوکر اور بعض خواجہ سرا جن کو شجاع الدولہ نے انگریزی فوج کی تقلید سے جرنیل بنایا تھا
ہر ایک کے ساتھ چھ پلٹن رہتی تھی توپخانہ اور اسباب متعلقات کے رہتے تھے - صاحبزادوں کا یہ حال ہے کہ
اودھ سے چلے جانے کے خیالات میں مصروف ہوئے - سیر المتاخرین کا مولف لکھتا ہے کہ میں لکھنؤ میں
آیا تو ان بے عقلوں کو دیکھا کہ درحقیقت بموجب اس آیت کے اولئک کالانعام بل ہم اضل
سبیلا سراپا جہالت تھے - اور یہ مصنف نواب کو حق کو تاریخ سے ناواقف لوگ زشت سیرت اور اونکی طبیعت
کو عموماً متحمل اور بے پروا بتانے میں بہت حق کہتا ہے - اور اونکے حال چلن کو ناپسند رکھتا ہے اور لکھتا ہے
کہ اونہوں نے ریاست کو برباد اور انتظام سابقہ کو برہم کر دیا -

## پاسی پلٹن کی بربادی

گور صاحب نے تاریخ اودھ میں لکھا ہے کہ نواب شجاع الدولہ نے جبکہ جنگ افاغنہ کے عزم سے گنگا کو
عبور کیا تو ملک دوآبہ کو راجہ ہمت بہادر کے تفویض کر دیا راجہ کے ساتھ میر افضل علی بھی تھا نواب کی وفات
کے بعد بھی ایک مدت تک یہ دونوں متصرف رہے - مختار الدولہ نے میر افضل علی کو لکھا کہ ہمت بہادر سے
مخالفت کرے اور اوسکے لشکر کو تباہ کر دے - میں کسی شخص کو یہاں سے بھیجوں گا - تم اوس کے اتفاق سے
کام کرو اور یہی جانتا ہوں کہ وہ ملک سرکاری علاقہ نہیں رکھتا ہے - اور جو کچھ تمہارے سپاہیوں کے لئے مقرری
ہم اوس سے زیادہ دینگے - اور علاوہ فوج موجودہ کی جو کچھ فوج اور نوکر رکھے گے اوسکی تنخواہ بھی ملک
محسوب ہوگی - اور دو لاکھ روپیہ کی جاگیر تمہارے واسطے مقرر ہوگی - لیکن کسی کو اسکی اطلاع نہو افضل
علی نے بپاس حق نمک جو ابا الدولہ کے مشورے پر عمل کیا بلکہ اپنے ایک دوست کی پاس جو جھاؤلال

کسکے ساتھ رہتا تھا اوس کا شقہ بھیجدیا تاکہ راجہ کی معرفت نواب آصف الدولہ کو دکھادیا جاوی شخص
مذکور نے لالچ کی توقع سے میر مذکور کا خط اور مختار الدولہ کا شقہ مختار الدولہ کے دیوانخانے کی داروغہ
مرزا الّو کے پاس بھیجدیا مختار الدولہ نے اون خطوں کو چاک کرکے شخص متوسط عنایت کا امیدوار کیا
اور راجہ جہاؤ لال کو خلوت مین طلب کرکے کہا کہ ایک خط اس مضمون کا میر افضل کو لکھ بھیجین کہ سر ہمت
بہادر کی حکم سے تخلف نہ کرے اور یکدلی کے ساتھ کام کرے راجہ نے مختار الدولہ کے ایما سے لکھا
کہ تمنے راجہ ہمت بہادر کی ساتھ کسلئے مداوت اختیار کر رکھی ہی کہ اوس نے عرضی تمہاری شکایت مین
حضور مین بھیجی ہی بہتر یہ ہی کہ باہم شیر و شکر ہو کر رہو۔ میر مذکور اصل کار سے غافل تھا۔ اور خط پہنچتے ہی
راجہ کی ساتھ آمادہ جنگ ہو۔ راجہ بھی مقابلہ کو تیار رہا۔ مگر چونکہ راجہ دور اندیش آدمی تھا چند
آدمیون کو درمیان مین واسطہ کرکے تصفیہ کرلیا اور پھر ایک مختار الدولہ کو لکھا۔ اور ایک عرضی حضور مین
لکھی کہ میر افضل علی بوجہ مجھسے لڑنے کو آمادہ ہوا مگر فدوی نے پاس ادب کیا اور تحمل کیا امیدوار کہ حضور
کا شقہ میر مذکور کی نام صادر ہو جاوے کہ بوجہ فساد نہ پیدا کرے۔ نواب نے مختار الدولہ سے فرمایا کہ میر
افضل علی کو یہان بلا لیا جاوے۔ اوس نے عرض کیا کہ میر مذکور خود بجو ہمت بہادر کے ساتھ لڑنے کو
تیار ہوا ہی اور چاہتا ہے کہ نئے ملک کو اپنے تصرف مین لاوے۔ الغرض شقہ طلبی مین روانہ کیا۔
وہ یہ حکم پہنچتے ہی روانہ ہوا۔ جبکہ لشکر کے متصل پہنچا تو بسبب اس کی کہ شام ہوگئی تھی قریب دو کوس کی لشکر
سے اپنی سپاہ کو لیکر اوترا اور چاہا کہ صبح کو حضور مین حاضر ہو مختار الدولہ نے موقع پاکر حضور مین عرض کیا
کہ میر افضل بسبب اوس عداوت کے جو مجھسے رکھتا ہی لشکر سے علیحدہ اوترا ہے اور چاہتا ہی کہ ہاتھی
تنخواہ کا سوال و جواب کرے۔ جواب ملا کہ تم جانو اور وہ جانے بموجب حکم کے مختار الدولہ نے جلدی
سے میر افضل کی سپاہ کے چارون طرف نواب کی ساری فوج اور توپخانہ جمادیا اور قبل اس کی کہ میر
افضل کی فوج بیدار ہو ادہر سے آتشباری شروع ہوگئی ظہر تک ہنگامہ جدال و قتال گرم رہا جبکہ
سپاہیان میر افضل نے دیکھا کہ ڈیڑھ لاکھ کے قریب پیادہ و سوار اور توپخانہ ہمکو گھیرے ہوئی ہی تو
بھاگنے لگے میر افضل اپنے دو تین بھائیون کے ساتھ آمادہ مرگ کھڑا رہا اوسوقت مختار الدولہ نے
عبدالرحمن خان قندہاری کو قسم کھاکر بھیجا کہ میر افضل کو کسیطرح کی اذیت نہ پہونچیگی وہ حاضر ہو جاوے
خان موصوف میر مذکور کو لایا۔ مختار الدولہ نے کہلا بھیجا کہ تمنے کسلئے بے سبب ہمت بہادر سے برخاش
کی تھی جواب دیا کہ راجہ جہاؤ لال کے خط سے معلوم ہوا تھا کہ بے سبب ہمت بہادر نے میری شکایت
حضور مین لکھی ہے جب یہ جواب مختار الدولہ کی پاس پہنچا تو اوس خط کو میر مذکور سے منگا کر

حضور مین پیش کردیا ۱۱۹۱ ہجری مین نواب نے جھاؤلال کو قید کردیا۔ جھاؤلال شجاع الدولہ کے عہد مین نوکر ہوا تھا نواب آصف الدولہ کی خدمت مین مقرب ہوگیا۔ اوسکی گرفتاری کے بعد دیوانخانہ کی کارخانگی سیان نسبت کوئی اور پہلے سے جلتے اوسکی سپرد تھے

# محبوب علیخان خواجہ سرا کا مقہور ہونا۔ اور لطافت علی کا حال

سیرالمتاخرین مین لکہا ہی کہ شجاع الدولہ کے سردار ایسی ایسی حرکات دیکھہ کر اپنی اپنی فکر مین مصروف تھے چونکہ اب ہندوستان مین نوکری تو رہی نہین تھی اور نہ کوئی ایسا رئیس مقتدر رہا تھا بہرحال اوقات بسری کرتے تھے منجملہ اونکے محبوب علیخان خواجہ سرا جو شجاع الدولہ کیطرفسے کوڑے اور اٹاوہ کا حاکم تہا اوس کسی قدر صاحب جرات وغیرت بھی تھا صاحبزادے کے اطوار سے نہایت متحیر تہا کہ کیا کرنا چاہئے لیکن فوج اور عمدہ اسباب جنگ اوسکے ساتھ تہا اوس کے پیادونکی رجمٹ کا نام برق انداز تہا مع پیادہ و سوار کے اوس کے پاس دس ہزار آدمیونکی جمعیت تھی۔ اور کوڑے و اٹاوے کے اطراف مین حسب الحکم شجاع الدولہ نہایت کروفر کے ساتھ بسر کرتا تھا۔ آصف الدولہ کو اُس کا بھی استیصال مدنظر ہوا۔ اور یہ خیال ہوا کہ نکل نہ جائے پائے چند لوگونکے ساتھ حاضر حضور رہے۔ یہ حال محبوب علیخان کو بھی معلوم ہوگیا اوسنے یہ ارادہ کرلیا کہ جب آصف الدولہ ظاہر طور کوئی بات اوس کے خلاف کرینگے وہ بھی نمکحرامی کا داغ لگاکر نجف خان سے جاملے آصف الدولہ نے مخفی مسٹر جان برسٹو سے اوس کے استیصال کے باب مین مشورہ کیا تو اوس نے انگریزی تین چار پلٹنین جنکے افسر نکی ماتحتی مین مقرر کر کے محبوب علیخان کی تنبیہ کے لئے بہیجین۔ اور یہ اسطرح بہیجین کہ جسکا منشا بظاہر مسافرت معلوم ہوتا تہا۔ یہ لشکر محبوب علی خان کی سپاہ کے قریب رہگذر کے بہانے سے پہنچادیا گیا۔ اور کپتانون نے محبوب علیخان سے ملاقات کی محبوب علیخان نے بازدید کی اور دوم انتے ملک شہر مین اپنے مکان کو چلا گیا۔ فوج و توپخانہ شہر کے باہر چہوڑا۔ بعد تین چار روز کے انگریزی کپتانون نے پچھلی رات کے وقت نہایت احتیاط کے ساتھ اپنی فوج اور توپخانہ تیار کر کے کوچ کیا۔ اور صبح ہوتے ہی محبوب علیخان کے سر پر جا پہنچے وہ لوگ بالکل بے خبر تھے کوئی مقتضائے حاجت کو گیا ہوا تہا کوئی کہین کسی کام مین مصروف تہا کوئی سوتا تہا۔ کوئی جاگتا تہا۔ محبوب علیخان کی سپاہ بالکل تیار نہ تھی صرف چند تلنگے پہرے پر موجود تہے وہ حسب قاعدہ مزاحم ہوئے۔ انگریزی فوج نے پہونچنا اور

ایک گولے کے پہٹنے سے پہنچا میدان مین کہڑی ہوئی اوراب انگریزی سپاہ کے افسرون نے یہ کہا کہ ہم
فلان طرف جاتے ہین اوسکی راہ تمہارے لشکر کے درمیان مین ہی۔ محبوب علی کی سپاہ نے منع کیا۔
اورا ونہون نے کچہہ نہ سنا لڑائی ہوئی ادہر کچہہ تیاری تو تھی نہین انگریزونکی ایک باڑھ نے بہتونکو بچہاڑا
باقیماندہ متوحش ہوکر مفرور ہوئے۔ لشکر کے لچون نے مال و اسباب بربادہ صاف کیا۔ اور جو کچہہ بچا
ضبطی مین آیا۔ انگریزی افسرونمین سے کپتان وطل کام آیا محبوب علی خان اس خبر کو سنکر سخت متحیر ہوا
چونکہ بروقت ملاقات عہد و پیمان ہوچکا تھا اون کپتانون سے رخصت ہوکر مع اسباب کے آصف الدولہ
کے حضور مین حاضر ہوا۔ وہ اوس کا حاضر ہونا چاہتے ہی تہے بہت خاطر کی۔ مگر آخرکار یہ بھی یہانسے
خارج کیا گیا۔ اور نجف خان کے پاس چلا گیا۔ لطافت علی خواجہ سرا جو ایک برگیڈ کا مالک تہا اس
حال کو دیکھ کر باہر نکل جانے کی راہ ڈہونڈہنے لگا۔ چونکہ ہمیشہ سے یہ مقرر تھا کہ کچہہ فوج شجاع
الدولہ کی سرکار سے بادشاہ کی خدمت مین حاضر رہتی تھی اور ایک شخص سوال و جواب کے لئے بادشاہ
کے پاس رہا کرتا تھا اوسنے اسکو غنیمت جانا اور کارسازی کرکے بادشاہ کی پاس مع پانچ پلٹنون کے
چلا گیا۔ اور مرزا نجف خان وغیرہ سے موافق ہوکر آجتک کہ ۱۲۸۵ ہجری ہے دعا بخیر کرتا ہے۔

## نواب آصف الدولہ اور اونکی والدہ مین عہدنامہ مقرر ہونا

مولوی ذکاء اللہ صاحب لکہتے ہین کہ شجاع الدولہ کو مرے ہوئے بہت دن نہین گذرے تھے
کہ نواب آصف الدولہ نے اپنی ماں کو بہت تنگ کرکے ۲۶ لاکہہ روپیہ لیکر اوٹہا دیا اور بیس لاکہہ
اور مانگنے لگے بلکہ اونہون نے یہانتک ارادہ کیا کہ جو علاقہ اونکی ماں اور دادی کے پاس ہی وہ چہین
لین۔ ۱۷۷۵ء مین بہو بیگم نے گورنر جنرل کے یہان نالش کی کہ اون کا ۲۶ لاکہہ روپیہ تو نواب نے اس بہانے
چہین لیا ہی کہ سرکار کمپنی کا روپیہ دینا نہایت ضروری ہی۔ اب دوبارہ تیس لاکہہ روپیہ وہ اور مانگتے ہین
کہ سرکار کمپنی کو عہد و پیمان کے موافق دینا ناگزیر ہی۔ اگر وہ نہ ادا کیا جاے گا تو مین تباہ ہو جاؤنگا۔
بیگم نے لکہا کہ مین اپنے بیٹے کی لوٹ سے بہت تنگ ہون۔ اہہر انگریزون نے بیچ بچاؤ کرکے ۱۹ شعبان
۱۱۸۹ ہجری مطابق ۱۵ اکتوبر ۱۷۷۵ء کو ایک عہد سوتی بیگم کے ساتھ کیا کہ بالفعل بیگم یہ تیس لاکہہ
روپیہ اونکو دیدین۔ اور نواب نے یہ اقرار کیا کہ بیٹے اپنی والدہ سے تیس لاکہہ روپیہ بابت قرضہ حال

---

دیکہو مرأت آفتاب نما

اور چھبیس لاکھہ روپیہ بابت قرضۂ سابق کے کچھہ نقد اور کچھہ اسباب اور جواہرات اور ہاتھی اور اونٹ وغیرہ ورثۂ پدری لیا اور اب کچھہ دعوے میرا اونپر باقی نہین رہا یہ سب بیچ افسران انگریزی کے ذریعہ سے لیا اور اب مطالبہ زیادہ اس سے ترک کیا اور مین یہ بھی دعوٰے کرتا ہون کہ اپنی والدہ سے مزاحمت بہ نسبت جاگیر اور کنجیات اور بارہ دری اور باغات اور ٹکسال اودہ فیض آباد کے جو اون کو نواب مرحوم نے دیا نکرونگا۔ اور اونکی حین حیات انکو قابض ان سب پر رہنے دونگا۔ اور جب تک میری والدہ زندہ رہین گی اوسوقت تک مین اونکو ان سب کی نسبت دق نکرونگا۔ وہ اپنی جاگیر مین اپنے ملازمین کی معرفت تحصیل زر کرین مین اونکو نہ روکونگا اگر میری والدہ حج کرنے جاینگی تو اونکو اختیار ہے جسے چاہین اپنی جاگیر وغیرہ مین بطور مہتمم چھوڑ جاین یہ کلیۃً اونکے اختیار مین ہے۔ مین اوس مین مزاحم نہین گا خواہ وہ یہان رہین یا حج کو جاینگی یہ سب جاگیر وغیرہ اونکے قبضہ مین متصور ہوگی۔ اور کوئی شخص اوس سے مزاحم ہوگا جس کسی کو میری والدہ مہتمم جاگیر وغیرہ قرار دینگی اوسکی مین مدد اور حفاظت کرونگا۔ اور جب وہ حج کو جاینگی تو اونکو اختیار ہے جس ملازم مرد و عورت کو چاہین اور جو اسباب چاہین اپنے ہمراہ لے جاینگی مین مزاحم اوس کا نہونگا اور مین کچھہ وقت کسی قسم کا مطالبہ کرکے جواہر علیخان اور بہار علیخان اور نشاط علیخان اور شکوہ علیخان اور تحویلدارون کو نہ دونگا۔ میری والدہ کو اختیار رہے اپنی جاگیر وغیرہ مین جو چاہین کرین وہ مالک ہین ان شرایط کے لحاظ رکھنے کی بابت مین خدا اور اوسکے رسول اور دوازدہ امام اور چہاردہ معصوم اور سرداران انگریزی کو گواہ دیتا ہون۔ سرداران انگریزی اس قولنامے مین شریک میرے ہین۔ وہ مرے یہ کہ مین زر قرضہ اپنی مان سے طلب نہ کرونگا۔ میرا کچھہ دعوٰے اب اونپر نہین ہی۔ اور مین ہرگز اس عہدنامہ سے انحراف نہ کرونگا۔ اگر مین احیاناً خلاف ورزی اس عہدنامہ کی کرون تو یہ تصور کرنا چاہیے کہ مین سرداران انگریزی کمپنی سے منحرف ہوگیا۔ سرکار انگریزی طرفین کی ضامن ہوئی

## نواب آصف الدولہ کو شاہ عالم بادشاہ کے ہان سے خلعت وزارت حاصل ہونا۔ نواب کا بادشاہ کے حضور مین زر نقد اور اسباب اور چتر و تخت بھیجنا

مولوی ذکاءاللہ صاحب تاریخ ہندوستان مین لکھتے ہین کہ نواب آصف الدولہ مین نوابی

کرسکتے تھے خزانہ اونکا خالی تہا۔ سپاہ کی تخفیف کرنا چاہتے تھے۔ عام مین اونکی بُری ہاتین۔ گھر مین بھی فساد تہا باہر بھی۔ ملک مین بدنظمی ہو رہی ہتی۔ غرض ایسے مشکلات برپا ہو رہے تھے کہ جس سے نواب کو خود اندیشہ اور رفیق انگریزون کو خوف تہا سنہ ۱۷۸۴ء کے موسم سرما مین یہ افواہ اوڑی کہ شاہ عالم اور مرہٹے اور روہیلے اور سکھ مرزا نجف خان کے رفیق بن گئے ہین آصف الدولہ پر حملہ کرنے کو چلے آتے ہین۔ گورنر جنرل نے نواب کو سمجھایا کہ وہ نجف خان سے آشتی کر لین جس سے یہ مصیبت سر سے ٹلے۔ آصف الدولہ کو ابتک وزارت کا خطاب بادشاہ کے یہان سے ملا تہا۔ اگرچہ اوس کا ملنا نہ ملنا برابر تہا۔ مگر وہ اوس خالی خطاب کے لئے بیتاب تھے مختار الدولہ نے مجد الدولہ سے سازش کرکے اپنے خاص ذریعہ سے خطاب و خلعت وزارت منگانے کا بندوبست کیا۔ پیشکش اور پانچہزار سپاہ بادشاہ کے پاس بطور کمک بھیجکر یہ خطاب حاصل کیا چنانچہ خلعت وزارت مع جواہر اور قلمدان طلائی مرصع اور فیل و اسپ خاصہ کے آصف الدولہ کے لئے بادشاہ کے یہان سے روانہ ہوا۔ یہ خلعت قطب الدولہ اور راجہ دیارام کے حوالے ہوا تہا بادشاہ نے ان دونون شخصون سے فرمایا کہ اول اس خلعت کو ذوالفقار الدولہ مرزا نجف خان کے پاس لیجاؤ اوس کے صوابدید کے بعد آصف الدولہ کے پاس بہیجاؤ۔ اور یہ بات ذوالفقار الدولہ کی عزت افزائی کے لئے کی گئی تھی۔ چنانچہ قطب الدولہ اور دیارام نیاز علی خان کے ساتھ جو آصف الدولہ کی طرف سے اس سوال و جواب کے لئے آیا تہا اوس کے پاس خلعت لیکر پہنچے جو اون دنون ڈیگ کے محاصرے مین مصروف تہا۔ پھر قطب الدولہ اوس سے رخصت ہوکر اودہ کو روانہ ہوا۔ جب آصف الدولہ کی قیامگاہ کے قریب پہونچا تو مختار الدولہ نے مع خدم و حشم کے استقبال کرکے قربان بارڑی برپا کی۔ اور نواب نے بہی استقبال کیا۔ اور خلعت پہنکر بادشاہ کے خطاب سے معزز ہوئے۔ اور اس عطیہ کے شکرانے مین محفل آراستہ کی اوسی دن مختار الدولہ مارے گئے[1] وزیر نے ایک لاکھ روپے اور ہر قسم کے تحف و ہدایا اور اسباب و سامان مع چتر اور تخت روان کے مرزا خلیل اور نیاز علی خان کی معرفت بادشاہ کو بہیجے۔ اور قطب الدولہ کو خلعت ملبوس اور سرپیچ اور جیغہ مکلل اور مالائے مروارید اور ایک ہاتھی اور آٹھ ہزار روپے دئے۔ اور راجہ دیارام کو بھی خلعت دیا۔ اور ادا کئے

[1] دیکھو مراۃ آفتاب نما۔ ۱۲

رفقا کو علی قدر مراتب دوشالے عطا کئے۔ اور بادشاہ کے پاس رخصت کیا اور ذوالفقار
الدولہ کے لئے اپنی نیابت کا خلعت مع فیل و عماری زر اور سائبان اور زربفت کی جھول
اور اسپ بھیجا اور مجدالدولہ کے لئے دو ہاتھی اور ایک گھوڑا روانہ کیا۔ بعض کتابوں میں
لکھا ہے کہ مختارالدولہ نے ایک خلعت آصف الدولہ کے لئے شاہ درانی سے بھی حاصل کیا۔
اور دونوں بادشاہوں کے ہاں سے مختارالدولہ کو بھی خلعت ملے۔ تاریخ مظفری سے معلوم ہوتا ہے
کہ شاہ عالم نے آصف الدولہ کو مسند نشینی کے بعد ہزبر جنگ خطاب دیا تھا۔

## مختارالدولہ کے قتل کے لئے سازش ہونا اور اوس کا کھل جانا

جس زمانے میں کہ مختارالدولہ قتل ہوئے تو یہ بات مشہور ہوئی تھی کہ نواب آصف الدولہ کے
خاص اشارے سے مختارالدولہ مقتول ہوئے۔ تاریخ مظفری اور ملخص التواریخ اور فرح بخش
اور سیرالمتاخرین سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ نواب آصف الدولہ کی اوس کے قتل پر مرضی تھی
مگر بعض صاحب کہتے ہیں کہ یہ بات محض افترا ہے۔ مؤلف عماد السعادت بھی لکھتا ہے کہ جسوقت
مرزا محمد امین ابن مرزا محمد یوسف کوکہ نے آصف الدولہ سے عرض کیا کہ میں مختارالدولہ کو
درمیان سے اوٹھاتا ہوں تو نواب ممدوح نے اجازت نہ دی اور نواب سالار جنگ نے
بھی جنکی بیٹی مختارالدولہ کے فرزند سے منسوب تھی ایک دن امتحاناً نواب وزیر سے پوچھا کہ مختارالدولہ
کے قتل کے باب میں کیا حکم ہے۔ اوسوقت بھی آصف الدولہ راضی نہوئے۔ اگر آصف الدولہ
کو مختارالدولہ کا موقوف کرنا منظور ہوتا تو کون روک سکتا تھا۔ پھر قتل کرانے کی کیا وجہ تھی
بعض اہل تحقیق نے اس واقعہ کی اصلیت یوں بیان کی ہے کہ اور یہ خیال اون لوگوں سے
زبان بزبان شائع ہوا جو اوسوقت میں ریاست میں اقتدار رکھتے تھے کہ مختارالدولہ شیرازی
نشو نما کے عہد ایران سے آئے تھے۔ نشہ شراب غرور و نخوت جو لازمہ اہل ایران ہے آنکھوں
میں بھرا ہوا تھا اہل ہند سے اختلاط کم رکھتے تھے۔ امرائے نہایت کج ادائی کے ساتھ ملاقات
کرتے تھے۔ باقی ملازمان نواب وزیر انکی نظروں میں کب جچتے تھے۔ راجہ جھاؤلال
اور بسنت علی خاں نے ایک دن نواب وزیر سے عرض کیا کہ ہم لوگ جو حضور کے ساتھ

بزمِ شراب گرم کرتے ہیں تو یقین ہی مختار الدولہ ہم کو آبِ شمشیر سے سرد کر دینگے جب دار خالی گیا۔ نکر ز پھر عرض کیا کہ کرور روپیہ کا محاسبہ مختار الدولہ سے لینا چاہئے اسپر بھی نواب نے التفات نہ کیا جب کسی شمشیر تدبیر نے جوہر نہ دکھایا تو اونہوں نے یہ مشورہ قرار دیا کہ جس وقت بندگانِ عالی بسترِ خواب سے آنکھ کھولتے ہیں تو مختار الدولہ آتے ہیں اور نواب اونکی صورت دیکھکر آنکھ کھولتے ہیں اور کمپنیاں سلامی کے واسطے دولت خانہ کے اندر آتی ہیں بہتر یہ ہی کہ اوس دم مختار الدولہ کے گولی ماردیجائے۔ نواب وزیر کو اس مشورہ پر اطلاع نہ تھی مرزا حسن رضا خاں سرفراز الدولہ بھی اس مشورے میں شریک تھے۔ اور انسے اور مختار الدولہ سے قرابت بھی۔ اور صورت اس قرابت کی یہ ہی کہ نواب علی مردانخاں شاہجہانی کے پوتے نواب کلب علیخاں کی چند لڑکیاں تھیں اون میں سے ایک لڑکی مرزا حسن رضا خاں سے بیاہی تھی ایک لڑکی مینڈو بیگم سید صاحب ابن سید مصطفیٰ المخاطب مصطفوی خاں سے منعقد تھی اس مینڈو بیگم کی ایک بیٹی پیاری بیگم نامی مختار الدولہ کی زوجیت میں تھی۔ اس قرابت قریبہ کی وجہ سے مرزا حسن رضا خاں نے مختار الدولہ کو اُن کے منصوبہ قتل سے اطلاع دی بلکہ مدت تک یہ پارگراں پیاری بیگم کو اقبال الدولہ زوجہ و پسر مختار الدولہ کی گردن پر رکھا کہ مینے مختار الدولہ کو قاتلوں کے ہاتھ سے بچایا ورنہ اُسی وقت کام تمام ہو چکا تھا۔ غرض یہ کیفیت سنکر مختار الدولہ اندیشہ مند ہوے اور صبح کے وقت نواب کے پاس نہ گیے دو مرتبہ سرکاری عصابردار بھی بلانے کے لئے آیا مختار الدولہ نے کسلِ طبیعت کا عذر کر دیا جب تیسری بار عصابردار یہ پیام لایا کہ جو طبیب علاج تمہارے گھر میں مہیا ہی وہ یہاں بھی موجود ہی۔ مناسب ہی کہ جلد آؤ جنابعالی تمہارے انتظار میں ابھی تک خوابگاہ سے برآمد نہیں ہوتے تو مختار الدولہ نے مجبور ہوکر چھ سات سوار سکار گذار اور اکثر عزیز و اقارب اپنے ساتھ لئے اور پہلے مسٹر جان برسٹو رزیڈنٹ کے پاس گئے کہ اون کو فی الجملہ اپنی کیفیت سے مطلع کریں۔ یہ معاملہ سفر مقام اٹاوہ میں پیش آیا تھا لوجب آصف الدولہ کو جو خبر ہوئی تو وہ بھی سوار ہو کر فی الفور جان برسٹو کے ڈیرے پر پہونچے۔ نائب اور منیب سکے پیش بینی بھیجنے میں چند منٹ کا تفاوت واقع ہوا ابھی مختار الدولہ نے باتیں شروع کی تھیں کہ نواب وزیر کی آمد آمد کی خبر ہوئی مختار الدولہ اور صاحب رزیڈنٹ نے استقبال کیا۔ نواب نے مختار الدولہ کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ ہمنے کیا بدی کی تھی کہ تمنے ہمارا دو تین کروڑ روپیہ خراب کیا۔ اور اوسکا حساب نہ سمجھایا۔ مختار الدولہ نے یہ ارشاد سنکر بے مہر جان برسٹو صاحب کے حوالے کی

اور جواب دیا کہ صاحب میرے ضامن ہین ایک کرور دو کرور روپئے تک جو میرے ذمہ ثابت ہون
مین اوس کے ادا کرنے کو حاضر ہون لیکن جسوقت یہ بات غلط نکلے امیدوار ہون کہ جناب عالی اون مفسد
پردازون کے نام سے اطلاع فرمائین کہ مین اسقدر روپیہ اونسے لیکر سرکار عالی مین حاضر کرون یہ امر بھی
دولت خواہی سے خالی نہین - نواب نے اوسوقت ہر ایک کا نام بتلا دیا - مختار الدولہ نے عرض کیا
کہ میری دولت خواہی یہی کہ ایام صاحبزادگی مین کارخانہ سرکار کا جو نہایت ابتر تھا بخوبی انتظام کیا
دوسرے نواب شجاع الدولہ سے حضور کی جاگیر کی سند مقرر کی جس سے سرکار کے کارخانے کو خوب
رونق ہوئی تیسری مسند نشینی کے وقت سب اعیان ریاست یہ کہتے تھے کہ آصف الدولہ عیاش
اور صاحبزادہ مزاج آدمی ریاست کی لیاقت نہین رکھتے دولت خواہ نے اوسوقت کرنل کلیبن اور مسٹر کنوی
کو برخلاف مسٹر ہتوار صاحب کے حضور کی مسند نشینی کے لئے ارادہ کیا - چوتھی محب اللہ خان شاہجہان آباد
سے خلعت نہ لا سکا تھے بدون صرف روپیہ کے وہانسے خلعت حاصل کر دیا اور بادشاہ قندہار سے
بھی خلعت منگوا دیا اوسوقت کسی شخص نے خیر طلبی اور دولت خواہی کا دعوے نہ کیا اب جملہ کام
پوری ہو چکے تو ہر ایک خیر خواہی بگہارنے لگا - بہر صورت ان باتون کا انصاف حضور کے ہاتھ مین
ہے - اگر ان باتون پر بھی مزاج عالی مین کدورت ہے تو اس وزارت سے تو نان جوین ہزار درجہ بہتر ہی زیادہ
ہوتی ہین جب تک جناب عالی کا سایہ ہے یعنی مجھہ دولت خواہ کو تکلیف نوکری معاف ہو صاحب
رزیڈنٹ نے بھی اقرار ضمانت کیا - یہ باتین سنکر تو نواب وزیر نے مختار الدولہ کو آغوش لطف مین
لیکر فرمایا کہ مین ہمیشہ تم سے رضا مند رہا اور اب بھی خوش ہون اور کوئی خلاف خیال نکرو اور اسوقت
میرے ساتھ چلکر اپنے مخالفون کو مجھہ سے لو - چنانچہ مختار الدولہ کو اپنی خواصی مین بٹھا کر اپنے خیمہ مین لائے
ابھی انکی سواری خیمے مین نہ پہونچی تھی کہ بسنت علی خان وغیرہ نے یہ خبر سنلی اور اونپر بدنیتی سے
ہجوم کیا بسنت علی خان تو سلامی دیکر بھاگ کر اپنی قوم مین جا چھپا - اسیطرح اور بھی روپوش ہو گئے
فقط راجہ جہاؤلال کی شامت سر پر سوار تھی حاضر رہا - اوسکو نواب نے بلا کر مختار الدولہ کے حوالے
کیا اور فرمایا کہ اس کو قید رکھو - مختار الدولہ نے جہاؤلال کو ایک خیمے مین قید کر دیا - فقط اسی قدر
ممانعت کی قلمدان اور ہتھیار اس کے پاس نہ جانے پائین - اور بہو مسرور رہے - اسکی سوا
کہانا نلت - اور کپڑے اور ناچ گانے مین کوئی فتور نہ تہا - دوسرے روز بسنت علی خان کلام اللہ
ہاتھ مین لیکر مختار الدولہ کے پاس گیا - اور قسم کھائی کہ مجھکو اطاعت کے سوا کوئی بات منظور نہین
مختار الدولہ نے کلام مجید اوس کے ہاتھ سے لیکر خلعت دیا - اور فرزند خانہ زاد بنایا - ایک ہفتہ تک

یہ معاملہ اسیطرح رہا کوئی صدا نہ اوٹھی

# مختارالدولہ او ربسنت علیخاں خواجہ سرا کا مارا جانا۔ اور سعادتعلیخاں کا بدنامی اُٹھانا

یمین الدولہ سعادتعلیخاں چوبیس ہزار کی جمعیت کے ساتھ شجاع الدولہ کے عہد سے بریلی کے انتظام میں مصروف تھے۔ اور اس عہد حکومت میں مختارالدولہ نے جان برسٹو سے اجازت لیکر اونکو اوس کام سے معزول کرکے بلا لیا تہا۔ یہ نہایت مدبر تھے حکام کمپنی کے ساتھ خط و کتابت جاری تہی۔ لیاقت و دانائی کی وجہ سے شجاع الدولہ کی جملہ اولاد میں ممتاز تھے۔ اور علامہ تفضل حسین خاں اونکی آتالیقی میں رہتے تھے۔ سعادتعلیخاں بھی اسوقت اودے میں نواب وزیر کے ہمراہ تھے۔ اورسلطنت کی تمنا دامنگیر تھی۔ اونہوں نے اپنے دل میں خیال کیا کہ جب تک مختارالدولہ کے عروج بربائی نہ بھرے گا کوئی مدعا کا ہاتھ آنا دشوار ہے۔ بسنت علیخاں سے موافقت پیدا کی۔ اوربسنت علیخاں دہجاولال سے اودہ کی نیابت دینے کا وعدہ کیا۔ اور مختارالدولہ و آصف الدولہ کے قتل کرنے کی فکر کی۔ راجہ جہاؤلال و مفضل علی و طالب علی و خیالی خاں و مراد علی و نورالدین اس کام پر مامور ہوئے۔ اور میر باقر و یوسف خاں جو محمد بشیر کے ساتھ والوں میں سے اونہوں نے بھی شراکت کی۔ اور تفضل حسین خاں بہی اس سوال و جواب میں شیر و شکر تھے۔ بسنت علیخاں نیابت کی امید میں ہمہ تن اس کام میں مصروف تہا۔ اور آگے سے زیادہ حاضرباشی مختارالدولہ کے پاس شروع کی بظاہر دوست صادق اور جان نثار بنا[1] سیرالمتاخرین میں لکھا ہے کہ بسنت علیخاں خواجہ سرا کہ جو شجاع الدولہ کا نہایت معتمد علیہ تہا اور فی الحقیقت جرأت سے خالی نتہا مختارالدولہ سے ہمسری کرکے اطاعت نہیں کرتا تہا۔ اسلئے تکرر باہم گزرا جاتی ہوئی اور وسائل او و ایک صفائی ہوئی۔ اسی ضمن میں ایکمرتبہ علیبخش بزم کہ آمیزش کی صورت ہوئی۔ آصف الدولہ بھی دل میں بسبب خود مختاری مختارالدولہ کے جو مسٹر جان برسٹو سے متفق تہے

---

[1] دیکہو طلسم سنہ ۱۲

آخر وہ جوگ اونکے معزول کرنے اور قتل کرنے کی فکر میں ہوئے۔ بسنت علیخاں خواجہ سرا جرنیل اس
بات کا بانی ہوا کہ مختار الدولہ کو کسی طرح سے مار کر آصف الدولہ کا مورد عتاب ہو اور ساتھ مرزا سعادت علیخاں
سے سازش کی کہ جب بندہ مختار الدولہ کو مار کر آئے تو تم مع چند ہمراہیوں کے سوار ہو کر پہونچ جانا
[illegible] آصف الدولہ کے پاس پہونچکر اون کا کام بھی تمام کر دے گا اور آپ کو مسند ریاست ملجائیگی
[illegible] پا گیا تو بسنت علیخاں نے از سر نو مختار الدولہ سے براہ مکر و فریب ملاپ کیے۔
[illegible] ذکر کیا ہے کہ مختار الدولہ کو نیابت حاصل ہوئے عرصہ نہ گذرا تھا کہ اعیان سلطنت
کے استیصال پر کمر باندھی اور بتدریج ہر ایک کو برباد کر دیا۔ اور جو ہاتھ لگا اوسکو قید کر کے
[illegible] ساتھ ہلاک کیا۔ اول جو شخص اونکے پنجے سے اپنی جان بچا لیگیا
[illegible] صحبت بدلا ہوا دیکھ کر حصول خلعت وزارت کے بہانے سے دہلی کو
[illegible] الدولہ کی درازدستی کا وجہہ بادشاہ کے ہاں سے بدون حصول خلعت
[illegible] مختار الدولہ کی حمایت میں چلا گیا۔ دوسرا محمد بشیر ہے کہ جب اوس نے دیکھا
[illegible] بادی کے درپے ہیں۔ تو بجبر گرد علاقہ نجیب آباد سے کنارہ کشی کر کے اکبرآباد
[illegible] تیسرا الف بیگ گوشا ہے کہ وہ اناوہ سے بہت کے انتظام کا بہانہ کر کے
[illegible] کے اکبرآباد کو چلا گیا۔ اور بھنڈ کو جلا کر اور لوٹ کر ذو الفقار
[illegible] فتح آباد اور سعادت آباد اوسکی جا بجا دمیں ذو الفقار الدولہ نے مقرر
کیا۔ [illegible] کہ [illegible] دونوں سے نواب آصف الدولہ کے مزاج میں مختار الدولہ
[illegible] آ گئی تھی۔ اور مختار الدولہ کی طرف سے بھی روز بروز وہ حرکات جو آصف
[illegible] کا باعث ہوتیں ظہور میں آتی تھیں۔ اور آثار نافرمانی صادر ہوتے تھے
[illegible] حرکات سے تنگ آ گئے تھے۔ اسلیے اونکی گرفتاری و قتل کے درپے تھے
[illegible] نواب آصف الدولہ کا رازدار تھا اونکے ارادے اور منشا پر مطلع ہو کر مختار
الدولہ کے قتل پر آمادہ ہو گیا۔ بلکہ خاص آصف الدولہ کی اجازت سے[۵۵] اس کام پر مستعد ہوا۔
اور مختار الدولہ کی دعوت پر عداوت مقرر کی اور ۲۷ صفر سنہ ۱۱۹۰ ہجری کو چہارشنبہ کے دن کہ آخری
چہارشنبہ تھا اوس نے سامان دعوت تیار کر کے مختار الدولہ کو نیوتہ دیا۔ اور اون سے یہ چاہا کہ

---

۵۵ جیسا کہ فرح بخش اور تاریخ مظفری سے ثابت ہے ۱۲

بیجا میں رائگان خرچ ہوتا ہے اگر اوس کے عوض خزانے مین جمع ہو تو کسی ضرورت کے وقت
کام آئے نواب وزیر اس مضمون سے تاڑ گئے کہ یہ آتش افروزی ٹکیت رائے کی ہے ورنہ انگریز
کچھہ ہمارے ناصح نہین اسوجہ سے راجہ ٹکیت رائے نواب کی نظرون سے گر گیا۔ اور اوس کے معزول
کرنے پر آمادہ ہوے ٹکیت رائے نے ایک فرد مہاجنان شہر کے قرضے کی تعدادی چہتر لاکھہ
روپیہ فاضلات کی خزانچی سے لکھواکر نواب کے ملاحظہ مین گذرانی اور عرض کیا کہ اس کا سود باعث
نقصان سرکار ہی۔ چونکہ نواب وزیر کو توجہ کاغذات کی جانب بہت کم تھی دیکھکر نہایت برافروختہ ہوے
اور غضب مین آکر راجہ جھاؤلال کیطرف مخاطب ہوکر کہا کہ جب تک حیدر بیگ زندہ رہا ہم کو
حساب و کتاب کی تکلیف نہین دی۔ جبکہ ہم بذات خاص متوجہ اس کام کیطرف ہون تو یہ کارپرداز
لوگ جو لاکھون روپیہ اپنے حقوق کا لیتے مین محض بیکار ہین۔ یہ سنکر پہلے راجہ جھاؤلال خاموش رہا
جب دوبارہ نواب وزیر نے ارشاد فرمایا اوسوقت جھاؤلال نے عرض کیا کہ راجہ ٹکیت رائے
شہر کے مہاجنون سے سازش رکھتا ہی۔ اور بچھراج جو خزانے کا داروغہ ہی وہ ٹکیت رائے
کا بھائی ہے۔ اور اوس کو آج اسقدر مقدرت حاصل ہے کہ چاہے تو چاندی کی عمارت
تعمیر کرے اور یہ سب دولت حضور کی بدولت ہی۔ نواب آصف الدولہ نے جھاؤلال کو حکم دیا کہ
مہاجنون کو اپنی حویلی مین یا راجہ بچھراج کے مکان مین بلاکر بات چیت کرے اور راے بالکرام
امین محاسبہ کا ہو۔ غرض بہت سی تفتیش و تحقیق کے بعد حسب فیصلہ بالکرام کل گیارہ لاکھہ روپیہ
مہاجنون کا نکلا۔ باقی سب حساب مصنوعی تھا۔ اس جرم مین بچھراج خزانے کے عہدے سے علیحدہ
ہوا۔ اور یہ کام بچھراج کو دیا گیا۔ جب ٹکیت رائے نظرون سے گر گیا تو سرفراز الدولہ کے ذریعے سے
مسٹر جیری صاحب رزیڈنٹ سے میل چاہا۔ اور سلسلہ جنبانی کی۔ مگر کوئی بات سود مند نہوئی
جسوقت راجہ ٹکیت رائے نے پھر کاغذات درست کرکے پیش کیا تو سرفراز الدولہ اور رزیڈنٹ
کی سفارش سے اوسکو دوبارہ دیوانی اور پیشکاری کا خلعت مرحمت ہوا۔ مگر نواب آصف الدولہ
کا دل اوس سے اب بھی غبار آلودہ رہا۔ بلکہ سرفراز الدولہ کیطرف سے بھی مزاج مین کدورت آگئی۔
رزیڈنٹ نے نواب کو مشورہ دیا کہ بخشی گری کی خدمت سرفراز الدولہ کے فرزند کے نامزد ہونا
بہتر ہے اور دیوانی کا تعلق راجہ ٹکیت رائے سے مناسب ہے اور جھاؤلال مصاحبت مین رہے
اور باہم کوئی شخص کسی کے عہدے مین دست اندازی نہ کرے اور بچھراج خزانے کے کام پر
رہے نواب وزیر نے سرفراز الدولہ سے کہا کہ تم ہمارے نائب ہو ہم کو جھاؤلال خیرخواہ پر نظر

التفات لازم ہے اور ٹکیت راے بدخواہ کو موقوف کرنا مناسب ہی ۔ مگر سرفراز الدولہ کو ٹکیت
راے کا عزل منظور نہتھا نواب وزیر نے کاغذات گذرانیدہ ٹکیت راے کو جعلی قرار دیا ۔
اور سرفراز الدولہ کے بیٹے کو کم سنی کے سبب سے تا مکدر خاطر کی وجہ سے بخشی گری نصیب
نہوئی یہ خدمت مرزا جعفر کو ملی جھاؤ لال کو مرزا جعفر اور راجہ ٹکیت راے کا عزل منظور تھا انکی
کارروائی کی وجہ سے نواب وزیر اور مسٹر چیری صاحب مین رنجش پیدا ہوگئی ۔ چیری صاحب سنہ ۱۲۰۹
ہجری سے رزیڈنسی لکھنو پر مقرر تھا نواب نے سرجان شور صاحب گورنر جنرل کو چیری صاحب کے
نہ ہونے کے لیے لکھا اونہون نے اوس کو اودہ سے بنارس کو بدل دیا اور وہان محکمہ اپیل کا
حاکم اعلی کر دیا ۔ اور چیری صاحب کی جگہہ مسٹر لمبڈن جو بنارس مین مقرر تھا ماہ ربیع الاول سنہ ۱۲۱۱
ہجری مطابق ۱۷۹۶ء کو اودہ کا رزیڈنٹ مقرر ہوکر آیا ؎ اور گورنر جنرل نے نواب آصف
الدولہ کو تحریر کیا کہ ہمنے آپکی خواہش کے مطابق چیری صاحب کو لکھنو سے علحدہ کیا اب مناسب ہے
کہ جھاؤ لال کو آپ کسی کاروبار مملکت مین مداخلت نہ دین ۔ اوسکو معطل کر دین ۔ مگر نواب وزیر نے
جھاؤ لال سے لطف وکرم کم نہ کیا ۔ اور جھاؤ لال نے بہت کوشش کی اور منشی عبدالقادر کی معرفت
مسٹر لمبڈن رزیڈنٹ سے موافقت اور صفائی چاہی ۔ مگر مسٹر چیری ایسی قباحتین نہ لکھ گیا تھا
جو رزیڈنٹ حال کے مزاج کی اصلاح ہوتی ۔ تفضل حسین خان کے نام عہدہ سفارت کلکتہ
قرار پایا وہ کلکتہ کی جانب روانہ ہوے اور راجہ گوبند رام قوم ناگر جو اس سفارت پر مامور تھا
موقوف ہوا ۔

## نواب آصف الدولہ کی دادی کا انتقال

نواب شجاع الدولہ کی والدہ جو برہان الملک سعادت خانکی بیٹی تھین اونہون نے فیض آباد مین
انتقال کیا یہ بیگم عجیب بھولی بھالی تھین یہانتک کہ سکھہ چین نام اونکی لونڈی اونکے خزانے
کی کلید دار تھی جب سکھہ چین کو روپیہ کی ضرورت ہوتی تو بیگم صاحبہ سے عرض کرتی کہ روپیون کے
توڑون کو دھوپ دینے کا حکم ہو جاے اور اون سے اجازت لیکر تھیلیان دھوپ مین رکھواتی
جسقدر ضرورت ہوتی روپئے لے لیتی اور شام کے وقت پھر تھیلیان خزانے مین رکھکر

؎ دیکھو تاریخ مظفری ۱۲

بیگم سے عرض کرتی کہ آج اسقدر روپیہ دہوپ مین خشک ہوگیا بیگم صاحبہ اس دروغ کو سچ سمجھکر کبھی مزاحمت نہین فرماتی تھین - بیگم صاحبہ کے لئے ایک لاکھہ روپئے کی آمدنی کی جاگیر محمد شاہ شہنشاہ ہندوستان کے ہان سے تھی اور جو جاگیر نواب صفدر جنگ اور شجاع الدولہ نے اونکے لئے مقرر کی تھی وہ جدا تھی - اور اونکے خزانے مین نقد پچاس لاکھہ روپے سے زیادہ جمع تھا اور جواہرات و اسباب طلائی و نقرئی وغیرہ لاکھون سے زیادہ کا اونکے پاس تھا نواب وزیر نے اس مال متاع کے لینے کے لئے ڈیوڑہی کے خواجہ سرا وغیرہ کو جو نواب کی اطاعت سے گریز کرتے تھے زنجیر و طوق پہنا کر کمال تشدد سے ضبطی کی -

## راجہ جہاؤلال کی سرکار وزیر مین خیرخواہیان اور انگریزونکی طرف سے مخالفانہ خیالات جنکی پاداش مین عظیم آباد کو جلاوطن کیا جانا - زمان شاہ ابدالی کی چڑہائی کے حیلے اور اودھ کی اصلاح کے خیال سے گورنر جنرل کا قلعہ الہ آباد مین سپاہ فراہم کرنا

راجہ جہاؤلال نے منشی غلام قادر خان میر منشی رزیڈنٹ کا ہاتھ سہارا پاکے بردست تسلط سلطنت کے کامون مین دراز کیا اور سرداران سپاہ اور نواب کے عزیز و اقارب اور نواب برہان الملک اور صفدر جنگ کے پسماندون کے بہت سے مصارف کم اور موقوف کرکے ایسی بچت پیدا کی کہ ڈیڑہ کروڑ روپیہ انگریزی مہاجنون کا جو راجہ تکیت رائے کے وقت سے سلطنت کے ذمہ پر چڑہ گیا تھا ادا کیا - اور خزانے سے نقد چالیس لاکھہ روپئے لیکر سب انگریزون کا قرضہ بیباق کیا اور جو کچھہ فی الجملہ باقی رہا اوسکو بلا سود چہہ برس پر قسط بندیا - اور اس کے سوا کچھہ نقد بھی خزانے مین جمع کیا اور نواب کے امور خانگی مین بھی خیرخواہیان کین - نواب وزیر اکثر زبان سے فرمایا کرتے تھے کہ مرزا حسن رضا خان اور تکیت رائے نے ہمارا گھر برباد کیا مگر جہاؤلال نے

پھر سے نو قایم کیا اونکو اپنے وزیر حسن رضا خان اور راجہ ٹکیت رائے سے قلبی نفرت تھی اونکو وہ
اپنا عذاب جان اور وبال خاطر جانتے تھے جہاؤ لال پر مرتے تھے ۔ اوسی کو اپنا وزیر بنانا
چاہتے تھے ۔ اس منظور نظر کی خاطر سے اونہون نے وزارت کا کام ظاہر مین اپنے ہاتھ مین
لیا اور حقیقت مین اوسکو دیدیا جہاؤ لال نے جسطرح ریاست کا اندرونی انتظام درست کیا
گورنر جنرل اور اونکی کونسل سے موافقت پیدا نہ کرسکا ۔ بلکہ جو کچھ اوسکے ہاتھ سے وقوع مین آیا وہ انکی
خلاف تھا ۔ تفصیل اسکی یہ ہے کہ جب راجہ جہاؤ لال گورنر جنرل اور اونکی کونسل کے ساتھہ
صفائی ہونے سے مایوس ہوا تو اوس نے در پردہ نامہ و پیام کالپی کے مرہٹون سے شروع کیا
اور ہولکر کا جہاؤ لال کا کچھ طوائف کے بطن سے تھا اوسکو ہمت بہادر کی بیٹی کے ساتھ منعقد
کیا ۔ اور اپنی بیٹی کی شادی ہمت بہادر کے فرزند کے ساتھ کردی تاکہ سلسلہ اتحاد مضبوط ہو
اور ایک بیٹی محمد [illegible] خان کے ساتھ منعقد کی ۔ یہ شخص ترک تورانی شاہجہان آبادی تھا اور
رامپور سے عمر خان بڑے بھائی کو بلا کر نواب کی سرکار مین نوکر رکھوایا اور منظور تھا کہ فیض اللہ خان کو
نواب محمد علی خان والی رامپور کے عہدہ نیابت سے موقوف کرکے عمر خان کو رامپور کا نائب بنا
تاکہ افغانان رامپور اور تورانیان شاہجہان آباد اور مرہٹان کالپی کی ملت ضرورت کے وقت کام
آئے ۔ اور جبکہ زمان شاہ نبیرہ احمد شاہ ابدالی کی لاہور کی طرف آمد کی خبر مشہور ہوئی تو راجہ جہاؤ لال
نے چاہا کہ شاہ کی خدمت مین نیازمندی کے خطوط پیام بھیجے اور اوسسے موافقت چاہی
اور قلعہ الہ آباد کی مرمت شروع کرائی ۔ اور یہ مشہور کیا کہ اگر ابدالی کی فوج اودہ پر چڑھائی کریگی
تو قلعہ الہ آباد مین پناہ لی جائے گی اور جہاؤ لال نواب وزیر کو صلاح دیتا تھا کہ لکھنؤ سے قدم
باہر رکھین یہ تمام خبرین کونسل کلکتہ تک پہنچین گورنر جنرل اور اونکی کونسل کو گمان ہوا کہ جہاؤ لال
نواب وزیر کو آمادہ مخالفت کرتا ہے ۔ گورنر جنرل نے اس حیلہ سے کہ اگر ابدالی کا لشکر
ادھر رخ کرے گا تو ہم تدارک کرینگے قلعہ آباد مین انگریزی فوج جمع کرنا شروع کی جبکہ زمان
شاہ کو اخبار اور ہوا خواہان دولت کے عرایض سے دریافت ہوا کہ اون کے سوتیلے بھائی
محمود نے جبکہ وہ ہزیمت دیکر ترکستان کے بھاگ گئے تھے اونکی طرف بھاگا آتے تھے ہرات کیطرف
نکالا ہے تو زمان شاہ قندہار کی طرف لوٹ گئے ۔ گورنر جنرل کا منشا قلعہ الہ آباد مین فوج کے
رکھنے سے یہ تھا کہ لکھنؤ کی حالت کی اصلاح کرین ۔ نواب کے ملک مین انگریزی سپاہ بہت سی
[illegible] وہان تھی [illegible] کے وقت مین ایک بریگیڈ سپاہ رہتی تھی ۔ لارڈ کارن والس کے

زمانے مین وہ برگشتہ رہنے لگے اور نواب کی نالیاقتی[1] اور بدانتظامی کے باعث سے کمی روپے
کی ہوکر پچاس لاکھ روپیے اوسکے لیے جانے لگے اب اوس سے بھی زیادہ سپاہ رہنے لگی کیونکہ
نواب مین نہ خود لیاقت تہی نہ اونکی سپاہ اس قابل تھی کہ ملک کا انتظام کرسکتی اگر پوچھو تو
یہ سودا سستا تھا کہ ملک کی حفاظت غیر قوم کی سپاہ سے اوس کی چوتھائی آمدنی مین ہوتی تھی
اوس سے زیادہ کیا سودا سستا ہوسکتا تھا[2] ۲۲ - اپریل سنہ ۱۷۹۶ء کو کورٹ ڈائرکٹرز نے
گورنر جنرل کو لکھا کہ بنگال مین جو دو رجمنٹ ہندوستانی سوارون کی ہین اونمین دو اور رجمنٹون کا
اضافہ ہو اور سرکار کمپنی کا خرچ نہ بڑھے - اسلیے نواب آصف الدولہ کو سمجھایا جاتا ہے کہ وہ اپنے
نکمے سوار موقوف کرین - اور اونکی تنخواہ کی بچت سے ان سوارونکی رجمنٹونکی تنخواہ دیا کرین -
جب نواب سے یہ درخواست کی گئی تو اونہون نے صاف انکار کردیا تہا - مارچ سنہ ۱۷۹۷ء مطابق
سنہ ۱۲۱۱ ہجری مین سرجان شور گورنر جنرل نے علامہ تفضل حسین خانکو ساتھ لیکر کلکتے سے
زمان شاہ ابدالی کے تدارک کے حیلے مین کوچ کیا - اور بنارس مین آئے - اور یہان سے بھی
انگریزی فوج اوٹھاکر لکھنؤ کی طرف روانہ ہوئے نواب وزیر نے استقبال کرکے ملاقات کی
دو مطلب گورنر جنرل کے تھے - ایک یہ کہ سوارون کا خرچ نواب اپنے ذمے لین - جس سے
وہ قطعی انکار کرچکے تھے - دوسرے انتظام ملکی مین اصلاح کرین گورنر جنرل کا کہنا خالی نہ گیا - اس
شامت[3] کے مارے نواب نے مان لیا کہ آزمائشۃً پانچ لاکھ روپیہ سالانہ سے زیادہ خرچ ہو
تو ایک رجمنٹ گورونکے سوارونکی اور ایک ہندوستانی سوارونکی بڑہانی منظور ہے - گورنر جنرل
اور آصف الدولہ دونون لکھنؤ سے بھی آگے کو بڑھ گئے تھے - جبکہ زمان شاہ کی واپسی کابل کی
خبر ملی تو گورنر جنرل ماہ شوال سنہ ۱۲۱۱ ہجری مین وزیر سے رخصت ہوکر بنارس کیطرف سدہارے[4]
چلتے وقت گورنر جنرل نے نواب آصف الدولہ سے درخواست کی کہ جہاؤلال کو جسکی ذات سے
مفسدہ پردازی اور فتنہ انگیزی کی اکثر خبرین مسموع ہوتی ہین ہمارے حوالے کرین - نواب سے
اسوقت مین کہ عالم مجبوری تھا بجز اسکے کچھہ بن نہ پڑا کہ راجہ جہاؤلال کو حوالے کیا - گورنر جنرل نے

---

[1] یہ الفاظ نواب کی شان مین جلد دوم عہدنامجات مین مندرج ہین ۱۲ [2] دیکھو تاریخ منشی ذکاء اللہ صاحب - ۱۲ [3] یہ لفظ منشی ذکاء اللہ صاحب کا عطیہ ہے - ۱۲
[4] دیکھو تاریخ مظفری ۱۲

اوسکو عظیم آباد میں بھیجدیا۔ اور پانچہزار روپیہ ماہوار مقرر کردیا۔ اوسنے وہان عالیشان عمارت بنوائی
اور ہمیشہ تعزیہ داری بڑے تکلف سے کرتا تہا۔ سنہ ۱۲۲۰ ہجری مین بستر بیماری پر قضا کی اور بوقت
انتقال کے وقت اپنے وارثون کو کہ گئے بوضع اسلام وصیت کی اوس کے تکلفات اور عیش و عشرت
کا یہ حال تہا کہ جبکہ لکہنؤ مین رہتا تھا تو کہانا کہانے کے وقت اوس کے اوس فرش پر جسپر
کہانا کہاتا تہا ایک طرف روبرو مسلمان جو اوسکی مصاحبی مین تہین اور دوسری جانب
ہندو کہانا کہانے مین مشغول ہوتے تھے۔ غرضکہ اوس کا تمام خاندان مطیع الاسلام تہا۔ اوسکی
چند بیٹیان بخشن طوائف سے تہین جن مین سے ایک بیٹی نواب اشرف علیخان کے خاندان مین
مرزا ہور اولد مرزا ابراہیم کے ساتھ منسوب ہوئی تہی۔ بخشن طوائف کے بطن سے جسقدر
اولاد تہی راجہ جہاؤلال کے انتقال کے بعد اوس کے تمام متروکہ پر متصرف ہوئی۔ کیونکہ
کوئی بیٹا منکوحہ عورت سے نہ تہا۔ بخشن جہاؤلال کے بعد چند مدت رائے بالکرام سے متفق
رہی اسوجہ سے اوسکا دراہہ جاری رہا۔ تہوڑے دنون کے بعد ان دونون مین نزاع خفیف
پیدا ہوگئی۔ اس عرصے مین بخشن نے انتقال کیا۔ اور رائے بالکرام نے بھی راجہ جہاؤلال کے
بعد ترک لباس کیا۔ جہاؤلال کے بعض پسماندون نے انگریزی سردارون کا توسل پیدا کرکے
اپنے مدد خصت سے اوقات معمولی مقرر رکھکر اعزاز و امتیاز کے ساتھ بسر کی۔ بریلی مین رائے
بالکرام نے جسقدر مکانون تھے وہ اوس کے بیٹے رتن سنگھ کے نام سرکار انگریزی کیطرف سے
بحال رہے۔

## سعادت علیخان کی نیابت پر تفضل حسین خان علامہ کا مامور ہونا

عظیم آباد کیطرف جہاؤلال کی روانگی کے بعد گورنر جنرل نے آصف الدولہ سے کہا کہ نیابت کا
کام بدستور مرزا حسن رضا خان سے لیا جائے۔ اور پیشکاری اور دیوانی کا کام راجہ ٹکیت رائے
کے سپرد کیا جائے۔ نواب وزیر کا مزاج جہاؤلال کے جانے کی وجہ سے نہایت افسردہ ہو رہا تہا
اونہون نے یہ جواب دیا کہ اگر انہین دونون شخصون کو نیابت اور دیوانی دینی منظور ہے تو مین
نیابت اور دیوانی کیطرف سے ... مین بھی دوسرا پیدا کرنا چاہئے یا تبدیل لباس
کرونگا۔ یہ جواب سنکر گورنر جنرل نے ٹال کیا کچھ دنون اہل شہر کو الماس علی خان خواجہ سرا
کی طرف ... گورنر جنرل کو اوسکی نیابت منظور نہ تھی۔ آخر کار گورنر جنرل کا

سفارش و مشورے سے نواب وزیر نے تفضل حسین خان کو جنکی ذہانت اور لیاقت پر نواب شجاع الدولہ کو بڑا اعتبار تہا سلطنت کے کام کے لئے مقرر کیا۔ اور وہ خلعت سے مخلع ہوئے۔ تفضل حسین خان نے اکرام اللہ خانکی معرفت سرفراز الدولہ کے پاس یہ پیام بہیجا کہ مینے بہت ساحون جگر کہایا تھا اور کار وبار سلطنت کا عل وعقد بدستور آپسے متعلق رہے لیکن اوس کے خلاف ظہور مین آیا۔ امید ہے کہ آپ اس بات کا ملال نفرمائینگے سرفرازالدولہ نے یہ خبر سنکر اظہار مسرت کیا اور حضرت عباس کی حاضری منگاکر تقسیم کی اور خان موصوف سے کہلا بھیجا کہ اس بات سے ہم بہت خوش ہوئے۔ تفضل حسین خان کا سلسلہ نسب یون ہے کہ سیف اللہ خان اور اکرام اللہ خان دو حقیقی بھائی لاہور مین رہتے تھے۔ سیف اللہ خان کے پانچ بیٹے تھے (۱) رحمت اللہ خان کہ عدالت بنارس کچھ دنون اس سے متعلق رہی (۲) انعام اللہ خان یہ شخص لکھنؤ مین رہتا تھا (۳) احسان اللہ خان (۴) افضل اللہ خان (۵) اکرام اللہ خان۔ ان پانچ بیٹون کے سوا دو بیٹیان بھی تھین جن مین سے ایک بیٹی محمد حسین خان کے بیٹے کے ساتھ منسوب ہوئی۔ اور دوسری بیٹی سلام اللہ خان پسر میر محمد کے ساتھ منعقد تھی اور سیف اللہ خان کا بھائی اکرام اللہ خان مدت تک نواب معین الملک عرف میر منو صوبہ دار لاہور پسر قمر الدین خان وزیر اعظم محمد شاہ کی طرف سے وکالت پر مقرر رہا اور تین لاکھہ روپیہ سالانہ پاتا تھا۔ تفضل حسین خان اسی اکرام اللہ خان کے بیٹے ہین قصبہ سیالکوٹ مین پیدا ہوئے تھے دہلی مین داخل ہوکر مولوی نظام الدین کے حلقہ درس مین داخل ہو اور علم ریاضی خیر اللہ مہندس سے سیکہا۔ ملا نظام الدین کے بعد لکھنؤ چلے گئے۔ اور فرنگی محل مین ملا حسن سے استفادہ کیا۔ سبق کے وقت حاکمانہ اعتراض کرتے ملا حسن خفا ہوکر کتاب کو زمین پر دے مارتے تھے آخرکار اپنے حلقۂ درس مین آنے کی ممانعت کی بعد ابوالفضل اور سعد اللہ خان شاہجہانی کے علامہ کا خطاب اگر ہو تو تفضل حسین خان کے لئے تسلیم ہوا ہے۔ انہون نے انگریزی اور لاطینی زبان بھی سیکھی تھی۔ نیوٹن صاحب کے ڈفرنشل وغیرہ کا ترجمہ فارسی مین کیا تھا۔ غرضکہ تفضل حسین خان رفتہ رفتہ یعقوب علی خان خواجہ سرا کی وساطت سے شجاع الدولہ کے حضور تک پہنچ گئے۔ اور بعد اوسکے نواب سعادت علیخان کی اتالیقی پر مقرر ہوگئے۔ جسوقت معین الدولہ الہ آباد مین تھے تو خان مذکور معروف مطالعہ رہتے تھے۔ اور مولوی سید دلدار علی جو اثنا عشریون کے مجتہد تھے اونکی وکالت کرتے تھے اور مولویان عصر سے مباحثہ رہتا تھا۔ تفضل حسین خان کے اباواجداد حنفی مذہب رکھتے تھے او نہون نے اپنی ذات سے اثنا عشری مذہب اختیار کرلیا جس زمانے مین

سعادت علیخان نے نجف خان کے لشکر سے لکھنؤ آنے کا ارادہ کیا تھا تو نواب آصف الدولہ
نے وارن ہیسٹنگز گورنر جنرل کو لکھا تھا کہ اگر سعادت علی خان لکھنؤ میں آتے ہیں تو آئیں
مگر تفضل حسین خان اونکے ساتھ نہ آئیں اسلیے تفضل حسین خان کا لکھنؤ میں آنا موقوف رہا۔
بالا ہی کلکتہ کو چلے گئے۔ سنہ ۱۷۷۹ء میں گوہد کے رانا نے جسکا ملک کوہستانی بہت وسیع جمنا کے
کنارے [illegible] اودھ اور سندھیا کے ملکوں کے درمیان میں آگرے سے ساٹھ میل بر جنوب و مشرق
میں واقع تھا انگریزوں سے ارتباط پیدا کرنا چاہا جسکو سندھیا بہت دق کرتا تھا۔ گورنر جنرل نے
اور [illegible] ان شرائط پر عہد و پیمان کیے کہ رانا جو اکثر مرہٹوں کی دست درازی سے تنگ رہتا ہے
اوسکو مرہٹوں کے [illegible] خلاصی دلانے میں انگریز امداد کرینگے۔ اور وہ انگریزوں کی امداد اپنے
ذمہ [illegible] کر چکا ہے سندھیا کی ریاستوں پر ترکتاز کریں۔ جبکہ مرہٹوں نے رانا کے
ملک پر حملہ کرنا شروع کیا تو کپتان پوپھم کی افسری میں ایک دستہ سپاہ سنہ ۱۷۸۰ء میں رانا کی مدد کو
بھیجا گیا۔ جسنے گوہد کے ملک سے مرہٹوں کو نکال کر بھگا دیا۔ اور مشہور قلعہ گوالیر کا بھی ۴ اگست سنہ ۱۷۸۰ء
مطابق [illegible] شعبان سنہ ۱۱۹۴ ہجری کو فتح کرکے رانا کو دیدیا تفضل حسین خان نے اوسوقت میں
کپتان [illegible] کے ساتھ جاکر رانا ے گوہد کی کارروائی میں مدد کی تھی۔ اور انگریزوں میں اون کا
رسوخ پیدا ہوگیا تھا۔ الیگزنڈر [illegible] صاحب کے ساتھ لکھنؤ میں آئے۔ اور اونکے ساتھ
[illegible] سنہ ۱۷۸۲ء میں [illegible] نواب فیض اللہ خان سے آصف الدولہ کو دلانے کی
[illegible] میں نواب فیض اللہ خان [illegible] سپاہ [illegible] کرایا۔ بعد اسکے تفضل حسین خان پھر
کلکتے کو چلے گئے۔ اور [illegible] سنہ ۱۷۸۸ء میں کلکتے سے لکھنؤ میں آئے تو تفضل حسین خان
اونکے ہمراہ لاکر نواب آصف الدولہ کی ملازمت کرائی اور بہت کچھ سفارش کی آخر کار نواب نے تفضل حسین
خان کو راجہ ٹکیت رام کی جگہ کے عوض میں اپنی ریاست کی طرف سے گورنر جنرل کے پاس سفیر مقرر کردیا
اور [illegible] سلطنت کا عقد و حل نصیب ہوا وہ اپنے علم اور حسن تدبیر سے اودھ سرکار انگریزی کے اہم
رکن سلطنت کے تھے تفضل حسین خان نے انتظام شروع کیا سلسلہ انتظام جدید میں مرزا جعفر
کو بخشی گری کا عہدہ دیا اور خلعت دلایا۔ اور حیدر بیگ خان کے بعض رفقا کو دیوانخانہ اور کوتوالی
کی خدمت پر مامور کیا۔ اور نصیر الدولہ سید معز خان کو بھی سرکار کا امیدوار کیا۔ مگر اونہوں نے اس
زمانے میں تبدیل لباس کیا۔ اور دنیاداری کے متعلقات کو ترک کردیا تھا۔ اور سن بھی زیادہ تھا اسوجہ سے
نوکری اور علاقہ کچھ قبول نہ کیا۔ تفضل حسین خان نے مرزا مہدی علی خان کو جو سرکار وزیر کا ایک عامل تھا

اپنا منشی بنایا۔ مگر چونکہ خان مذکور ریاست کے کام سے تنگ ہوتے تھے تو اکثر کہتے تھے کہ مجھکو مطالعہ کتب اور مشغلہ درس و تدریس اس نیابت سے بہتر تھا۔

## نواب آصف الدولہ کی وفات

ابھی اس تعمیر کو پورا ایک سال نہ گذرا تھا کہ اوائل صفر ۱۲۱۲ ہجری سے نواب کا مزاج جادۂ اعتدال سے منحرف ہونا شروع ہوا ابتدا میں نواب شراب پیا کرتے تھے پھر اوسکے استعمال سے توبہ کرکے بھنگ سے مشغول رہا۔ اس کو چھوڑکر افیون پر ٹھہرے اور پہلے ہی سے طبیعت کشیدہ تھی۔ مگر اب وہ ساتھا مرض نے ہاتھ پانون نکالے دوا اور غذا مین بے اعتدالیان واقع ہوئین اطبای حاذق جیسے شفائی خان اور حکیم صادق خان وغیرہ کہ ایک صاحب تصانیف تھا معالج تھے۔ مگر نواب وزیر کہا کرتے تھے کہ اب مین زندگی کا خواستگار نہین بلکہ عوام مین مشہور تھا کہ جھاؤلال کے جانے سے نواب وزیر کو اپنی عمر جان وبال ہی بلکہ دوا سے اجتناب تھا۔ آخر آخر مین استسقا پیدا ہو گیا۔ برف کا پانی کثرت سے پیتے رہے مرض نے طول کھینچا دوا کا استعمال بھی ترک ہوا اور علاج بھی موقوف کیا ۲۳ برس اور کچھ مہینے ریاست کی تھی کہ جمعرات کے دن ۲۸ ربیع الاول ۱۲۱۲ ہجری کو اس شش جہت سے کوچ کیا۔[1] ۲۴ ماہ ذیقعد ۱۱۸۸ ہجری کو مقام فیض آباد مین مسند حکومت پر بیٹھے تھے اور انھون نے اپنا دارالحکومت لکھنؤ مقرر کیا۔ تاریخ مظفری کی روایت کی موجب انچاس برس کی عمر پائی اور وزیرنامے سے ثابت ہے کہ وہ پچاس سال بھی زیادہ عمر پاکر فوت ہوئے۔ کیونکہ اواخر ۱۱۶۱ ہجری مین پیدا ہوئے تھے۔

آغا محمد ندیم روضہ خوان مصنف بحر البکا نے کہ روضہ خوانی و مرثیہ گوئی اور خوش بیانی مین کمال رکھتا تھا نواب وزیر کے مدفن کی تاریخ اس طرح نکالی ہی۔ "ہہنا روح در ریحان و جنات نعیم"۔ نواب وزیر عتبات عالیات کی زوارون کی نہایت خبرگیری کرتے تھے سیکڑون کوٹھے خاک کربلا اور تبرکات کربلا و نجف اشرف سے معمور تھے۔ باوجود اس حشمت اور عظمت کے انتقال کے وقت قبلہ کو کوٹھون پر دفعتہً مہر و قفل لگ گئی۔ اس لیے مرزا حسن رضا خان کے یہان سی خاک کربلا اور اونکا خاص کفن منگا کر دیا گیا اور وہ نواب کے نصیب ہوا۔ اور نواب اپنے امام باڑے مین دفن ہوتے۔ نواب کی کمر مین

---

۱؎ دیکھو مفتاح التواریخ اور تاریخ مظفری مین ۲۶ ربیع الاول لکھی ہی اور ۲۷ اونکو کہتے ہین جسکی شام کو ہلال نمودار ہو۔ شاہ محمد اجمل کی نظم سے سہ شنبہ تاریخ کا وہ دن ۲۹ ربیع الاول تھی ۲

اسوقت تک وہ ہزار ہاتھی موجود تھے انکے عہد مین برف اور پھول اورگلاب باوجود کثرت کے لوگون کو بہت کم میسر ہوتے تھے ۔ یہ جملہ چیزین سرکاری کارخانے مین جاتی تھین ۔

## تاریخ وفات از آغا محمد ندیم

گلشن عشرت بتاراج خزان رفت ای ندیم ۔ شامہ استشمام حسرتی نماید در نسیم

آصفی کین دست رانک شہوار بود ۔ آن در شہوار رفت از دست وعالم شد یتیم

لکھنو کی آسمان است آسمان بے آفتاب ۔ شہر یونان بے مسیح وطور سینا بے کلیم

دانکہ آصف عصر لی ہمچو آصف بالغ علم ۔ انبیا ہمچو سلیمان ہم سخن آصف ندیم

نعش او بنما نوان برتربت آصف نوشت ۔ بہر تاریخ وریحان وجنات نعیم

## قطعہ دیگر

ایا آصف الدولہ بہادر ۔ بحق نائب تو باد مغفور

نوشتم سال تاریخ وفاتش ۔ بود باحیدر کرار محشور

## ایضاً

امیر جہان آصف الدولہ رفت ۔ بجنت چوزین خاکدان خراب

چو شبہاے دیجور ایام روز ۔ بدل گشتہ در دیدہ شیخ وشاب

ز سیلاب اشک صغار وکبار ۔ بناے امید جہان شد برآب

ز دنیا خلاے عالم نمود ۔ جہا آتش ماتم او کباب

ندانم جدا از سپہر روزگار ۔ بد نعمت خود کشید آن جناب

پے سال تاریخ او چون شدے ۔ گفتا ہم در اندیشہ بے حساب

ز سر زآسمانم رسید این صدا ۔ بزیر زمین حیف شد آفتاب

## دیگر

ز روز رحلت چو آصف الدولہ ۔ منقلب شد جہان بماتم حسین

ہاتفے گفت سال تاریخش ۔ شد مزارش بزیر پای حسین

## دیگر

اے آفتاب خود بزیر زمین شدی | دُر ملک غیب والی تاج و نگین شدی
بے توجہانیان بعذاب قیامت اند | نگر جہان نکردی بہ خلد برین شدی

## دیگر بہ تعمیہ

از وفاتش جے سروپا گشتہ اند | نظم و نسق و ہیبت و ہمت کرم

## دیگر

آصف الدولہ بہ فردوس برین منزل کرد

## از شاہ محمد اجمل الہ آبادی

وزیر اعظم دستور انجم | گرامی گوہرے از ولد آدم
ابا عن جد امیر ابن الامیرے | ابا عن جد وزیر ابن الوزیرے
سلیمان حشمت و آصف شکوہی | فریدون صولت و در حلم کوہے
جناب آصف الدولہ کہ در جود | نظیر او بعالم کمتر کے بود
کسے از رفت جستے گر بنا ہے | بدیدے کشور شکل آرام گاہے
ہزاران مردم از اقصائے عالم | ہزاران یافتند از وے دراہم
نیاز آتش بحضرت کربلا رفت | بہ پنہان بارہ بارہ بر ملا رفت
بمشہد بہرے آورد آن یگانہ | کہ باشد یادگارش در زمانہ
علام ہمت او حاتم طائے | بود از بندگانش معن بن رائے
سراپا مظہر جود و سخاوت | ز نوشیروان فزون تر در عدالت
چو خورد روئے زمین تا بند میداشت | جہان را بخشش او زندہ میداشت
اگرچہ خانخان کان کرم بود | امیر عالی من ہم نہ کم بود
درین ایام بودے عالمی نالان | از وے خواستے انعام احسان
وزیر عفت آن امیر جوان بخت | وزیر غائبت ازین دار الفنا رخت

دریغا آن سپهر جود و حشمت　　بملک جاودانی کرد رحلت
ازین فلک فنا دل سیر گردید　　بملک لایزالی کنج بگزید
دریغا این امیر پاک طینت　　که ناید کس نظیرش در بصیرت
بتنگ آمد ز بس زین دار فانی　　نموده بند و بست جاودانی
بروز پنجشنبه آه صد آه　　وداع این جهان بنمود ناگاه
ربیع الاول بست و نهم بود　　که رحلت آن سپهر جود بنمود
بیاستعداد این غم چون رساندند　　شنیدم ماتم چون رساندند
چه گویم آنچه شد حال دل من　　چه گویم آنچه شد غم حاصل من
در آن حالت بجود هر گوش ماندم　　بچرخ هشتمین ناله رساندم
بغیر ناله آه و فغان هیچ　　نبوده با من سر ناتوان هیچ
بدل حسرت بچشم اشک و بلب آه　　ز وقت شام تا وقت سحرگاه
شماران کمی کردم دران شب　　رسانه بود از آهم لبالب
از آن جمله شمردم چون صد آه　　فزود لم هم بر آن دو آه جانکاه
شمار این دو صد آه دو آهم　　بود بر سال رحلتش گواهم
دگر تاریخ نوبت اوج بنا گاه　　غم آصف بگفتم با سر آه
دگر تاریخ گفته جان ز تعنت　　سلیمانی نماند آصفی رفت
بطور تعمیه تاریخ دیگر　　بگو بخشش تمام وجود بی سر

خدایا جای او خلد برین باد
طفیل احمد و اولاد امجاد

دیگر

آصف الدوله وزیر اعظم بهند شان　　گرد رحلت گشت حال اهل عالم سر تباه
سال تاریخ وفات آن امیر والا کرم　　گفت هاتف عمده ماتم عمده ماتم آه آه

بزبان هندی

ایکسا هی آلگهت جون سمت کا بران　　باره سو باره سنه هجری جا سکل جان
کوار ماس بیا یو اسدی جمعرات مهیان　　اٹهایسوین ربیع الاول آصف تجو پران

# نواب آصف الدولہ کی ازواج واولاد

نواب آصف الدولہ شمس النسا بیگم مخاطب بہ نواب بہو بیگم بنت نواب انتظام الدولہ خانخانان ابن
نواب قمرالدین خان وزیراعظم محمد شاہ کے ساتھ بیاہی گئی تھی بہو بیگم قلعہ مچھی بھون میں رہتی تہین لاولد تہین
کبھی نواب سے موافقت نہیں تھی نواب گنج کے قریب پرتاب گنج جسکی آمدنی ساٹھ ہزار روپیہ سال کی تھی انکی جاگیر مین
تھا اور نواب آصف الدولہ کی سرکار سے ساٹھ روپئے روز کا خاصہ (امرا کا کہانا) مقرر تہا - نواب سعادت
علی خان نے اپنے عہد مین کچھ آمدنی بازار اور گومتی کے پل کی ضبط کی تو خفا ہوکر اپنی جاگیر کو چلی گئین
کرنیل بیلی صاحب رزیڈنٹ لکھنؤ فہمایش کو گئے ہمارا خیال تھا کہ نواب سعادت علیخان خود منانے کو آئینگے
مگر یہ خیال خام تھا - ایک مہینے کے بعد جاگیر سے الہ آباد کو چلی گئین - وہین کئی مہینے کے بعد انتقال کیا
غازی الدین حیدر کے عہد مین اونکی لاش لکھنؤ مین آئی - ایک ضریح چاندی کی اونکی قبر پر بھی موافق
ضریح قبر نواب آصف الدولہ کے رکھوا دی تھی مرزائی صاحب وغیرہ مرحومہ کے متعلقین تھے سرکار سے
اون کے سب متعلقین کو پنشن ملتی رہی جو نسلاً بعد نسل ہے - نواب ناظر محسن علیخان کہتا تہا کہ فقط[1] دو بیٹے
مہربان علی خان وغیرہ نطفہ نواب آصف الدولہ کسی محل سے ہوئے تھے وہ سن طفلی مین مر گئے - باقی اور بیٹے
و بیٹیاں نواب کی اولاد صلبی تھے نہ نطفی - مرزا رفیع السودا نے نواب موصوف کے اون دونون فرزندونکی
ولادت کی تاریخین اسطرح موزون کی ہین

## تاریخ فرزند آصف الدولہ

شدم در فکر تاریخ تولد | برائے آن گل باغ نجابت
کہ ہاتف گفت ناگہ از سر ہوش | گرامی گوہر درج سیادت

۸۹ ہجری ۱۱

## دیگر

تھا اسی فکر و سوچ مین کہ مجھے | ہوا حق کی طرف سے یہ الہام
تاج اقبال سر ہے اوسکو | کہہ کہ ہے فخر مادر ایام

۹۳ ہجری ۱۱

---

[1] دیکھو تاریخ منشی ذکاءاللہ ۱۲

مفتاح التواریخ مین لکھا ہے کہ نواب آصف الدولہ کو عورتون سے مطلق شوق نتھا۔ بلکہ اونمین رجولیت ہی نہ تھی لیکن اونکی محلسرا مین بالسنہ کے قریب خوبصورت عورتین جمع تھین اونمین سے کتنی ایسی بھی تھین کہ اونکو نواب نے حمل کی حالت مین اپنی محل سرا مین داخل کیا تھا۔ جب کوئی بچہ ان حاملہ عورتون سے پیدا ہوتا تو نواب خوشی کرتے اور اپنے فرزند کے طور پر پرورش فرماتے چنانچہ ایسے ساٹھ بچے اونکے پاس جمع ہو گئے تھے جن مین ۴۰ لڑکے اور ۲۰ لڑکیان تھین سب سے بڑا وزیر علی خان تھا۔

## نواب آصف الدولہ کی شاعری

نواب آصف الدولہ اردو مین شعر بھی کہتے تھے۔ سید محمد میر متخلص بہ سوز کے شاگرد تھے۔ نواب کی غزلون مین بالکل استاد کا انداز ہے جنکی انشا پردازی کا حسن تکلف اور صنایع مصنوعی سے بالکل پاک ہے اس خوشنمائی کی ایسی مثال ہے جیسے ایک گلاب کا پھول ہری بھری ٹہنی پر کٹورا سا دہرا ہے اور سرسبز پتونمین اپنا اصلی جوبن دکھا رہا ہے جن اہل نظر کو خدا نے نظر باز آنکھین دی ہین وہ جانتے ہین کہ ایک حسن خداداد اوسکے سامنے ہزارون بناوٹ کے بناو سنگار قربان ہوا کرتے ہین۔ وہ جیسے سیدھے سادھے مضمون باندھتے تھے ویسے ہی آسان آسان طرحین بھی لیتے تھے۔ انکے شعر کا قوام فقط محاورے کی چاشنی پر ہے۔ اضافت۔ تشبیہہ۔ استعارہ۔ فارسی ترکیبین انکے کلام مین بہت کم ہین جتنے لیے استعداد علمی کے ساتھ طبیعت مین زور اور فکر مین قوت غور ضرور ہی۔ تاریخ مظفری مین لکھا ہے کہ آصف الدولہ فارسی زبان مین بھی شعر کہتے تھے۔ اور علم سیر و تاریخ مین اچھی مہارت رکھتے تھے اونکی اردو اشعار یہ ہین

ع

| | |
|---|---|
| یون فکر دل مین گر چہ تجھے سو لگی رہے | آصف یہ شرط ہے کہ اودھر لو لگی رہے |
| ملنے نہ ملنے کا تو وہ مختار آپ ہے | پر تجھکو چاہئیے کہ تگ و دو لگی رہے |

## وزیر علی خان کی مسند نشینی و معزولی

نواب آصف الدولہ کے نطفے سے کوئی فرزند نہ تھا ہمیشہ آرزومند ہی کہ کوئی وارث ریاست پیدا ہو۔ لیکن نخل آرزو بارور نہوا عالم مایوسی مین ایک غریب سید کے لڑکے کو نواب نے اپنی فرزندی مین جگہ دی۔ اور وزیر علی نام رکہا۔ اسی طرح اور بھی لڑکے کے رضا علی اور شجاع علی اور

دیانت علی وغیرہ تھے مگر اونمین سے سوائے وزیر علی خانکے کسی نے نام اور نمود پائی وزیر علیخان نہایت ذہین خوبصورت بلیح خوشنما تہا۔ علم وہنر اور انشا کی تعلیم بخوبی پائی تھی خوشنویسی مین مرزا محمد علی اعجاز رقم کا شاگرد تھا۔ اور فنون سپاہگری رستم خان بھکیت سے سیکھے تھے استاذی سنسنیر افگنی تیر اندازی اور چوگان بازی مین اوسکو خوب مشق تھی نواب آصف الدولہ کو اوس سے کمال الفت تھی نواب کی وصیت کے موافق صاحب رزیڈنٹ اور جملہ ارباب سلطنت نے ملکر بکمال بادلی مین وزیر علی کو مسند ریاست پر جلوہ آرا کیا۔ خلعت بخشی گری مرزا جعفر کو ملا۔

وزیر علی خان کی مسند نشینی مین علاوہ تفضل حسین خان کی مختاری دخل تھی ؁۵۱ آصف الدولہ کے بھائیون مین سے بڑے سعادت علی خان تھے۔ اس اندیشے سے کہ کوئی سازش نہ کرین وہ بنارس مین رہنے کے لئے مجبور کئے گئے تہے اونہون نے وزیر علی خان کی جانشینی پر اعتراض کیا کہ آصف الدولہ کا کوئی بیٹا نہین ہے۔ اور جو بیٹے اونکے مشہور ہین وہ اونکے نطفے سے نہین اسلئے میرا استحقاق جانشینی کا ہے اور اس جھگڑے کے انفصال کے لئے گورنر جنرل نائث بالخیر شہر سے آصف الدولہ وزیر علی کو اپنا بیٹا اور وارث سلطنت کا اپنے بعد کہتے تھے اور یہ کہنا اونکا شرع اسلام کے موافق اوس کے استحقاق سلطنت کو مستحکم کرتا تھا آصف الدولہ کی بی بی اور ماں کی مرضی تھی کہ وہ تخت نشین ہو ساری دار السلطنتہ کے آدمی اوس کے نواب ہونے سے خوش تھے۔ غرض وزیر علی مسند آرای ریاست ہوا۔ اور انگریزون نے ذریردہ کی وجوہات پر خیال کرکے اوسکی جانشینی کو تسلیم کرلیا اور وہ افواہین جو اوس کے نطفہ ناتحقیق ہونے کی نسبت مشہور تھین اونپر خیال نہین کیا۔ وزیر علی خان ملک داری کے کوچے سے نابلد تہا ناشایستہ حرکتین اس کثرت سے وقوعمین آئین کہ جو صورتین سالہاے دراز مین پیدا ہوئی تھین وہ چند روز کے عرصے مین بہم ہوتین۔ نئے مصاحب بد اکٹے سترہ برس کی عمر تھی اور عالم شباب جوش پر تھا اور لکھنو حسن غیرت پری رخسارون سے رو کش قاف ہو رہا تھا وزیر علی خان نے کیاسی شروع کی اور شراب وبھنگ نے رنگ جمایا۔ مرزا وارث علی خان جو لکھو خان کو توال کا معشوق تہا ارباب نشاط کا داروغہ مقرر ہوا۔ اور سید عشرت علی جو رستم خان بھکیت کے شاگردون مین سے تہا بشیر اور ہمدم بنا۔ اور اسیطرح اکثر کلاوت اور قوالون کو مراتب بخشے۔ اور امیران قدیم اور

---

؁۵۱ دیکھو آب حیات ۱۴

اہلکاران لایق سے منہ چہپایا۔ اور اون بیچارون کے حق مین کلمات نالایم کہنے لگا۔ نواب آصف الدولہ
نے چند طوایفین اپنے نفس کے واسطے جمع کین تہین اونپر نگاہ رغبت ڈالنا شروع کی تحسین علی خان خواجہ سرا
جو نواب آصف الدولہ کے عہد مین توشہ خانے کا داروغہ تہا اور نواب کی وفات کے بعد یاس بدنکرو نہاسے
ہاتہہ اوٹہاکر نواب کی قبر پر بیٹہہ گیا تہا اوس کو وزیر علی خان نے ابتداے ریاست مین بلاکر خلعت سے
سرفراز کیا اور محل کا ناظر بنا دیا اور اوس سے بہت سا جواہرات اور اسباب لیکر بیجا مصرف مین اوڑا دیا
محتشم خانی مین لکہا ہے کہ آصف الدولہ کی صاحبات محل مین ایک حسین عورت کو چاہا کہ اپنی صحبت
کے لیے لے تحسین علی خان نے منع کیا کہ ایسا کرنا زیبا نہین آپکی تو وہ مان ہی اوس کے ساتہہ
ادب سے پیش آنا چاہیے۔ وزیر علی خان نے چند مصاحبون کے اغوا سے چاہا کہ اوس کو قید کر دے جب اوسنے
وزیر علی خان کی نظر پہری ہوئی دیکہی تو تفضل حسین خان نایب کے مکان پر جاکر پناہ گزین ہوا عقب سے
وزیر علی خان بہی گیا اور اوسکی گرفتاری کی درخواست کی۔ مگر تفضل حسین خان نے چاپلوسی کی باتین
کر کے بینیل مرام واپس کیا۔ اسطرح ان سے سب کی یہ راے ہوئی کہ اس کو معزول کر دینا چاہیے۔
ان عادات سے جملہ بیگمات خصوصاً نواب آصف الدولہ کی مان نہایت رنجیدہ خاطر ہوئین اور اب وزیر علی خانکی
شکایت زبانون پر جاری ہوئی اور رزیڈنٹ کے کانون تک یہ خبرین پہنچنے لگین اوس نے گورنر جنرل کو لکہا
آصف الدولہ کے بہائی اور دوسرے بڑے بڑے آدمی وزیر علی خان کی اطاعت مین تردد کرنے لگے۔ لکہنؤ مین
ایک عجیب تلاطم مچگیا۔ جام جہان نما مین لکہا ہے کہ ایک محضر بہی اس مضمون کا تیار ہوا کہ مرزا وزیر علی خان سلطنت
کی لیاقت بالکل نہین رکہتا۔ اوس سے حرکات ناشایستہ وقوع مین آتی ہین اور اوس کا حسب و نسب جیسا ہی
وہ سب پر ظاہر ہے اور وارثان حقیقی ریاست سے محروم ہین اسلیے اہل استحقاق کو حق ریاست پہنچنا واجب اور لازم
اور خوشنودی خدا و رسول و خلق کا باعث ہی جو شخص اس اتفاق سے انکار و اغماض کرے وہ اپنے کردار کو
پہنچے یہ محضر کوچہ و بازار مین اور خانہ بخانہ پہرا جملہ بیگمات اور خواجہ سراؤن اور افسرون اور نواب سالار جنگ کے
بیٹون وغیرہ کی اوسپر مہرین ہوئین اور بازار کے مہاجنون اور چودہریون نے بہی اوسپر دستخط کیے۔ مگر عبد الرحمن خان
اور بعض دوسرے افسران سپاہ نے یہ کہکر پہلوتہی کی کہ ہم لوگ سپاہی مسند وزارت کے نوکر ہین ہم کو خانگی معاملات سے
کیا کام جو کوئی مسند نشین ہو اوس کے مطیع ہین۔ اور وجہ اسکی یہ تہی کہ مرزا وزیر خان باوجود اون بد اطواریون کے
شجاعت دوست سپاہ پرست اور باہمت تہا اشرفیون کو کوڑیون سے بہی کم تصور کرتا تہا پس اہل سپاہ ایسے ہی
شخص کو عزیز رکہتے تہے۔ اس نوجوان نے بہت دنون سلطنت کے مزے اوڑائے تہے کہ گورنر جنرل کے پاس
والا کے جال چلن کی اور اوسکی ناحق جانشینی کی خبرین پہنچنے لگیں اور گورنر جنرل کی خدمت مین آصف الدولہ

بیویوں وغیرہ اعیان ریاست نے یہ درخواست کی کہ وزیر علی اولاد آصف الدولہ سے نہین ہی - بلکہ ایک فراش کا بچہ ہی - نواب نے اوس کو متبنی کر لیا تھا او نکو لقب نام کے لئے ہمنے اسکو اپنا والی تسلیم کر لیا چونکہ وہ قوم کا ذلیل تھا اس نعمت عظمی کی شکر گزاری نہ کی بلکہ کفران نعمت کرنے لگا - ایسی کج ادائی کے ساتھ یہ شخص قابل فرمانروائی کے نہین ہی اس ریاست کے مستحق شجاع الدولہ کی اولاد ہی اسکی تدبیر کرنی چاہئے ورنہ فساد پیدا ہوگا جس سے دونون سرکارون مین عداوت پڑجاے گی - اسلئے گورنر جنرل کے بر سر موقع آنے کی ضرورت ہوئی اسلئے اونہون نے لکھنؤ کی طرف سفر کیا جب لکھنؤ کے قریب پہنچے تو وزیر علی نے بھی پیشوائی کی راستہ مین کج اندیش مشہور کرتے تھے کہ وزیر علی کو ترقی اقبال حاصل ہوگی اور انگریزونکی شوکت برباد ہوجائے گی اور کہتے تھے کہ گورنر لکھنؤ جا کر خان علامہ کو مع چند دوسرے آدمیون کے قید کر کے وزیر علی کے سپرد کر دینگے اور وزیر علی خان بھی بادشاہ وقت بن گیا تہارا مین اپنے ہاتھی اور گھوڑے کو گورنر جنرل کے ہاتھی اور گھوڑے سے آگے آگے رکھتا تھا ایکدن ایک انگریز راہ مین ایک کھیت کے کنارے پیشاب کر رہا تھا تلنگون نے اوس کے پاس جا کر بیجا باتین اوسکو کہین اور ہزار کے قریب آدمی اوس کے گرد جمع ہوگئے - اور شور مچاتے تھے کہ پکڑ لو پکڑ لو - مگر اوس انگریز نے اور اوس کے ساتھیون نے بھی بوجہ فہمایش گورنر جنرل کے دم نہ مارا اور اسطرح لکھنؤ کو روانہ ہو کر وہان جا پہنچے [۵۱] بڑی بیگم یعنی نواب آصف الدولہ کی مان نے وزیر علی کی بدافعالی کو روکنا چاہا تہا اسلئے وہ زبردستی فیض آباد کو بھیجی گئی تھین اسلئے اب وہ دوست سے دشمن ہوگئی تھین - الماس علی خان سے گورنمنٹ انگریزی کو نفرت تھی جسنے نواب کی سرکاری خدمتون سے اوس کو جدا کر دیا تھا اب اوس نے اپنی عقل و دانش کے زور سے ایک بڑا علاقہ اپنی زمینداری مین لے رکھا تھا اور اس ریاست مین بڑے رتبے کا آدمی گنا جاتا تھا - جب بیگم کا جھگڑا نواب سے ہوگیا تھا تو اونہون نے الماس علی خان ہی کو اپنا مدار المہام بنایا اوس نے بیگم اور نواب کی ظاہر مین صلح کرادی گورنر جنرل جسوقت لکھنؤ مین پہنچے ہین تو الماس علی خان کو لکھا گیا کہ بیگم اور نواب کے درمیان جو عہد و پیمان ہوئے ہین وہ ایسے استوار ہین کہ ٹوٹنے کے نہین اور حسن خان اور راجہ ٹکیت رائے بھی اوسکی بھون مین گھس گئے نواب کے مزاج مین اوس کا خسر اشرف علی خان بڑا اثر رکھتا تھا ان تمام گروہون کا یہ مطلب تھا کہ انگریزونکی مداخلت کا مقابلہ کیجئے بلکہ افسران سپاہ فتنہ و فساد پر مستعد ہوگئے - گورنر جنرل نے یہ خیال معلوم کر کے اقبال الدولہ سے کہا کہ مرزا حسن رضا خان کو سمجھا دو کہ آپ افسران فوج کے پاس جا کر کہین کہ قرب و جوار لکھنؤ سے اوٹھ جائین - چنانچہ اس حکم کی تعمیل ہوئی - اور گورنر جنرل نے چند پلٹنین انگریزی اور ترک سوار

---

[۵۱] دیکھو گور سہائے کی تاریخ ۱۲

اور گوروں کی فوج اطراف و جوانب سے بلا کر بی بی پور کے قریب و جوار میں تعینات کر دی - تھوڑے ہی دن گورنر جنرل
کو آتے ہوئے تھے کہ نواب کی چیچک نکلی اور وہاں سازشیں شروع ہوئیں - سر جان شور خود لکھتے ہیں کہ مجھے اپنے
ہوش سے آج تک ایسا اتفاق نہیں ہوا کہ ایسی بدکرداری اور حرامکاری کے معاملے میں دقت اور دشواری اوٹھانی
پڑی ہو - ۲۰ دسمبر ۱۷۹۷ء کو الماس علیخان جو تمام باتوں کو نہایت غور و خوض سے دیکھتا تھا گورنر جنرل کے پاس
گیا اور کئی روز تک اوس سے صلاح اور مشورہ کرتا رہا - اور کہنے لگا کہ وزیر علی نطفہ ناتحقیق ہے اور وہ نہایت مسرف
اور عیاش ہے - بیگم کی مرضی ہے کہ وہ معزول ہو اور شجاع الدولہ کے بیٹوں میں سے کوئی جانشین ہو - آصف الدولہ کے
سارے بیٹے جو مشہور ہیں نطفہ ناتحقیق ہیں - غرض یہی بات گورنر جنرل کے سامنے کئی دفعہ اور کمانڈر انچیف کے
سامنے ایک دفعہ بیان ہوئی - بیگم صاحب اور الماس علیخان دونوں مرزا جنگلی کو جو سعادت علی خان سے چھوٹا بھائی
تھا نواب بنانا چاہتے تھے اور گورنر سے درخواست کرتے تھے کہ اگر آپ اس پر راضی ہو جائیں تو اس عوضانہ
بہت کچھ نذر کیا جائے گا وزیر علی کی بدچلنی اور مسرفی اور زشت افعالی کی شکایتیں نہایت حکمت
اور سلیقے سے اسطرح گورنر جنرل کے سامنے پیش ہوتی تھیں کہ جس سے اوسکا دل وزیر علی سے پھر جاے
لوگوں نے کہا کہ نواب ایسا مسرف ہے کہ ساری ملک کی آمدنی اپنے گلچھروں میں اوڑا دے گا سرکار کمپنی
کا روپیہ کہاں سے ادا کریگا - مزاج اوس کا اکھڑ اور ہٹیلا ہے کہ وہ کسی بات کو سمجھانے سے سمجھتا نہیں اسلئے
وہ خاک انگریزوں کا محکوم نہیں رہیگا - بلکہ اون سے نفرت کرنے لگیگا - اور جہانتک اوس سے ہو سکیگا -
وہ اوس کے جوے کے نیچے سے نکلنا چاہیگا - جب یہ باتیں سر جان شور کے گوش گزار ہوئیں تو اون کا دل بھی
وزیر علی کے نطفہ ناتحقیق ہونے پر یقین کرنے لگا - اور اوسکی تحقیقات کے درپے ہوئے تو یہ معلوم ہوا کہ
وہ ایک ماما کا لڑکا ہے - تحسین علی خان جو آصف الدولہ کا بڑا معتمد خواجہ سرا تھا اوس نے یہ افسانہ سنایا
کہ وزیر علی کی ماں کا خاوند موجود ہے وہ نواب کے ہاں ماما تھی اور خاوند کے پاس وہ آتی جاتی تھی جب
وزیر علی اوسکے ہاں پیدا ہوا تو اوسے پانسو روپے کو نواب نے مول لیا تھا - نواب کی عادت تھی کہ وہ حاملہ
عورتوں کو مول لے لیتے تھے - اور اونکے ہاں جب بچے پیدا ہوتے تھے تو اونکو تبایا کرتے تھے - اور اونکی پرورش
بیٹوں کی طرح کیا کرتے تھے - یہی حال سب لڑکوں کا ہے جو نواب کے بیٹے مشہور ہیں - یہ تحقیق ہو گیا کہ وزیر علی کی
ماں ایک امیر کے گھر میں ماما تھی تین لڑکے اوسکے تھے - اوسکے بڑے بیٹے کو نواب آصف الدولہ نے پانسو
روپے کو مول لیا تھا - اور اوس کا نام محمد امیر رکھا تھا - دوسرا بیٹا اوس کا اپنی ذلیل حالت میں نوکری چاکری
کیا کرتا تھا - تیسرا بیٹا یہ وزیر علی تھا - اس وزیر علی کے سامنے کبھی نواب آصف الدولہ کی بیوی نہوئی
یہانتک کہ نواب کے بلانے پر بھی اوس کے بیاہ میں شریک نہوئی اور اوس نے خاوند سے کہلا بھجوایا

کہ مین ایسے ذلیل دکمینے کے روبرو ہوکر اپنے خاندان کی نام و ناموس کو بٹا نہین لگاتی - نواب آصف الدولہ
کے حقیقی دو بیٹے تھے جو صغرسنی مین مر چکے تھے اب کوئی بیٹا نہین تھا - گورنر جنرل نے تحسین علیخان سے پوچھا
کہ کیا آصف الدولہ کو خیال یہ تھا کہ وزیر علی کی مان سے جو لڑکا پیدا ہوا ہے وہ میرے نطفے سے ہے اوسنے
اوسنے کہا کہ نواب کو اوسکی مان کے حاملہ ہونے کی بھی خبر نہین ہوئی - جب لڑکا پیدا ہوا ہے تو اوس کا حاملہ ہونا
معلوم ہوا ہے - اب سرجان شور نے یہ کہا کہ جس شخص کو میننے نواب اودہ مان لیا تھا اور سوا سعادتعلیخان کے
اور سب امرا ے عالی تبار نے اوس کا اقرار کر لیا تھا اب ثابت ہوا کہ وہ آصف الدولہ کا بیٹا نہین تو چاہیے
کہ وہ تخت سے معزول کیا جاے - گو گورنر جنرل کے خیال مین یہ ایک دفعہ آیا کہ وزیر علی کی صغرسنی مین سارے
ملک کے انتظام کی عنان اپنے ہاتھ مین لیجیے - مگر بہت سے اعتراضات اوسپر ہوتے تھے - اس لئے اس
خیال سے ہاتھ اوٹھایا گو سرجان کے مہم نے کچھ بدلنے کیا ہے - مگر اوسکی تمام تحریرات اس معاملے مین
پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نیک ذات سادہ مزاج کی نظر حق رسانی - اور انصاف پر تھی وہ اپنی
ہوئی سمجھ سے مجبور تھا کہ اوس نے ایک سلطنت کا فیصلہ اوس شہادت پر تسلیم کر دیا کہ جسپر انگریزی قانون ملک
انگلستان مین چند پونڈ کا فیصلہ نکرتا - گورنر جنرل نے منشی غلام قادر خان جاسکی معرفت منشی مسٹر لمسڈن رزیڈنٹ
کی معرفت وزیر علی خان کو کہلا بھیجا کہ شرع محمدی کے موافق قرار پایا ہے کہ آپکو دولت آصفیہ مین شرعًا اور
عرفًا کسی طرح شراکت اور مداخلت نہین - اور اہل استحقاق یعنی نواب شجاع الدولہ کی اولاد اس منصب سے
محروم ہے - اسلئے اون مین سے ایک شخص مسند آرا ہوگا - اور آپکے واسطے عمدہ عمدہ کھانے اور
پہننے کے کپڑے اور سامان امارت تیار رہیگا - اور نواب سعادت علیخان مسند نشینی کے لئے
بنارس سے روانہ ہو چکے ہین - لیکن آپکو اپنے دلمین کوئی ملال نکرنا چاہیے کیونکہ جملہ اسباب حشمت
آپکو حاصل - وزیر علی خان نے جواب دیا کہ جو کچھہ مرضی گورنر جنرل کی ہو وہ عمل مین آئے گا پھر بیہوش
ہوگیا - جب ہوش بجا ہوے تو رو دیا - اشرف علی خان نے ہنسکر کہا کہ اس رونے سے کیا فائدہ تمنے
خود تیشہ اپنے پاؤن پر مارا ہے - وزیر علی نے کہا کہ جو کچھہ کیا ہے تمنے کیا ہے - باوجود اطلاع کے
کس لئے مجھکو آگاہ نہ کیا - جواب دیا کہ مینے وہ کام کیا ہے کہ تمکو اور اپنے آپکو بلا سے محفوظ رکھا ہے
شام کے وقت گورنر جنرل وزیر علی کو اپنے پاس طلب کیا اور گورنر جنرل کی ملاطفت آمیز بات چیت سے
اوسکے زخم پر کچھہ مرہم سا رکھی ہوئی اور اپنے خیمے مین واپس آیا اوسوقت عرضی خانہ زاد خان
منتظم سرکار مرزا سلیمان شکوہ کی کہ بعد عزل وزیر علی کے اخراج اوس کا اسی گناہ کی وجہ سے
ظہور مین آیا تھا اس مضمون کی پہنچی کہ جسطرح ہوسکے جناب اپنے آپ کو گھوڑے پر سوار کرکے

دریاے گومتی تک پہنچا دین ہاتھی مین لاتا ہون اور وہانسے ہاتھی پر سوار کرکے ابراہیم داروغہ توپخانہ
کے پاس پہنچا دونگا - اور شہر سے باہر نکلکر لشکر جمع کرکے انگریزون سے لڑینگے - عرضی پڑہکر
کہا کہ ملاح اوسوقت کشتی لایا کہ غریق پانی کی تہ مین پہنچگیا - ایک مخبر نے یہ خبر گورنر جنرل کو پہنچا دی
اونہون نے وزیر علی خان کو پہر طلب کرکے کوٹھی مین بٹھا لیا - اور اوس کے خیمے کو واپس کرکے
نہ جہوڑا - انگریزی پہرون نے اوسکو حراست مین لے لیا - جب یہ خبر مشہور ہوئی تو ابراہیم بیگ مسطور نے
کہا کہ وزیر علی خان کو اشرف علی خان نے اس روز بد کو پہنچایا - ورنہ ہم سب اوسکے ساتھ جان نثاری
کرتے - اگر کوئی شجاع الدولہ کی اولاد مین سے ارادہ کریگا تو مین قصور نہ کرونگا - رفتہ رفتہ یہ خبر
میرزا جنگلی برادر علاتی سعادت خان کو پہنچی - اور ابراہیم بیگ کا قول اونکے خاطر نشین ہوا - مقدمہ محاربہ کے
لئے کمر باندھی اور صف آرائی و مسند نشینی کی اجازت والدہ آصف الدولہ سے چاہی - مگر اونہون نے
کوئی جواب نہ دیا - اور رات اسی سوال و جواب مین گذری - صبح کو آفرین علی خان اور اشرف علی خان گورنر
جنرل کے حکم سے وزیر علی خان کے پاس رہے - اور رستے ملشی راہ لئے وہ اشتہار جو نواب سعادت علیخان
کے استحقاق ریاست اور وزیر علی خان کی معزولی کی نسبت خان علامہ کا لکہا ہوا تہا گورنر سے لیکر
جاری کیا اور نئی حکومت کا اعلان کیا -

## عبارت اشتہار درباب معزولی وزیر علیخان

درینولا باظہار ثقات و اقرار جمیع کنیز و بیگم صاحبہ معظمہ این معنی بثبوت پیوست کہ نواب وزیر علی خان را
اصلا و مطلقاً حقے در جانشینی جناب عالی مرحوم نیست چون ملازمان این سرکار بطریقہ وفاداری موصوف
و در درجہ خدمتگذاری و حق پرستی معروف اندیقین کہ باستماع این معنی کہ محافظت ناموس شجاع الدولہ
بہادر و غمخواری فوج و رعیت بدست فرزند حقیقی ایشان متعلق باید و مال و دولت و ناموس قبائل
نواب برہان الملک و نواب صفدر جنگ و نواب شجاع الدولہ از دست تسلط شخص اجنبی محفوظ باشد
ہمہ نوکران وفادار و ملازمان از قدیم نمک خوار خوشحال خواہند شد بنابران ریاست براے نواب
والا قدر سعادت علی خان بہادر کہ باستحقاق مالک این ملک و از روے حقیت ریاست بہتر از ہمہ اند
مقرر شد بقلم می آید کہ ہر کس کہ از ملازمان جناب عالی مرحوم باطاعت و فرمانبرداری نواب صاحب ممدوح
خواہد کوشید بدستور ملازم سرکار و بقدر مرتبہ و درجہ خود مورد تفضل خاوند خویش خواہد شد و ہر کہ
طریقہ نمک حلالی گذاشتہ راہ تمرد و سرکشی اختیار خواہد ساخت از چاکری برطرف و از ملک جناب عالی

مرحوم اخراج خواہد گردید این چند سطر بنا بر اطلاع بقلم آمده تا آینده مقام عذر عدم اطلاع برای کسی باقی نباشد۔ تحریر سوم شعبان سنه ہزار و دو صد و دوازده ہجری۔

بعد اس کے گورنر جنرل نے یہ حکم دیا کہ دو سو ہتھیان اور دو سو اونٹ اور رتھ اور پالکی اور چھکڑے آٹھ سو۔ ایک حسبقدر اسباب و سامان شوکت اور نقد و جنس و جواہرات و سیمینه و اصطبل و فیلخانه وغیره نقاره و ماہی مراتب سمیت ضروریات امارت و سواری و جلوس و حشمت مرزا وزیر علیخان کو ضرورت ہو اوس کے قیام گاہ تک پہنچا دین اور ساڑھے بارہ ہزار روپیہ ماہوار وزیر علیخان کے مصارف کے لئے معرفت صاحب رزیڈنٹ کے مقرر فرمایا اور شہر بنارس مین مادہو داس کا باغ اوسکے قیام کے لئے تجویز ہوا۔ چنانچہ یہ سب صورتین ظہور مین آئین۔ مگر اس دار و گیر مین لاکھون روپیون کا مال لوگون کے تصرف مین آیا اور لاکھون روپیون کا جواہرات تلف ہوا۔ اس تغلب و تصرف مین بہت سے آدمی صاحب دولت و تجارت ہو گئے نواب آصف الدوله کے کارخانے اس قدر تھے کہ اون کا حساب و شمار مشکل تھا لاکھون روپیون کا مال ضایع ہوا۔ اور لاکھون روپیون کا مال اسباب وزیر علیخان کے ساتھ گیا اور لاکھون روپیونکے تحایف گورنر جنرل اور سرکار کمپنی تک واضح ہوتے ہے اون تحائف مین ایک شاہنامه اور ایک شاہجہان نامه مطلا و مذہب تھے۔ یہ کتابین اعلی درجہ کے خوشنویسون کے ہاتھ کی لکھی ہوئی تھین یہ دونون کتابین لندن کے کتب خانے مین رکھنے کو بھیجی گئین۔ باوجود اسقدر سامان نکل جانے کے اسقدر سامان اب بھی لکھنؤ مین باقی تھا کہ جسکو دیکھ چشم حقیقت بین دنگ ہوتی تھی تھالون سے کوٹھے بھرے پڑے تھے جواہرات سے جواہرخانه معمور تھا۔ وزیر علی خان کی حکومت لکھنؤ مین چار مہینے اور کئی روز رہی جشن مسند کی تیاری لاکھون روپیونکے صرف سے ہو رہی تھی مگر اس مسند کی خبر نہ تھی تقدیر نے یہ روز بد دکھایا۔ مفتاح التواریخ مین لکھا ہے کہ وزیر علی خان کی معزولی کا صدمه لوگو بہت گذرا شعرا نے اوسکی معزولی کی تاریخین موزون کین تو اون مین اون آدمیونکی بہت مذمت کی جو اوسکی معزولی کے باعث ہوتے۔

## تاریخ

از سر نام ہفت کور نمک
اول آن قاتل حسن الماس ۹۱
بار تحسین ۱۲ ده باد نفر منش

سال تاریخ شد عیان بے شک
سرگروه ہمه حرام نمک ۱۱ الماس علیخان ۲ — ۱
از سماوات ہم ز جن و ملک — ۱۲ تحسین علیخان ت ...

نتنہ پرداز ملک کشمیر — کہ شیاطین پدرش او طفلک

آن خود دشمن جسیم و سقیم — جہل بسیار و دانش اندک

ناقص العقل زنگہ نادان — دست بردار شد از ان کودک

راجہ ہم داخل لئیمان شد — کرد پاس نمک ز خاطر حک

دادن رشوہ و دغا کردن — شرف خود شناخت آن مردک

مہر کردند بہر عزل وزیر — خود سیہ رو شدند زیر فلک

| | | |
|---|---|---|
| تفضل حسین خان | ت | ۴۰۰ |
| حسن رضا خان | ح | ۸ |
| بہو بیگم مادر آصف الدولہ | ب | ۲ |
| راجہ ٹکیت رائے | ٹ | ۴۰۰ |
| اشرف علیخان | ا | ۱ |
| | سنہ | ۱۲۱۲ھ |

## دیگر

اول بر نائب بسیمان
بیگم خرد و بزرگ ہر دو
بیداشدہ این یزید ثانی

دویم بر آنکہ گشت دیوان
دیگر مردک شرف علیخان
یعنی مرزا حسن رضا خان
تاریخ اسیر شیں برآمد

سویم الماس بو خناس
تحسین کہ بر و ہزار نفرین
کردند اسیر امیر خود را
لعنت بر ہمہ نمک حرامان

لعنت بروی زند فراوان
از وحش و طیور جن و انسان
از مکر و فریب کید شیطان

## ایضاً در ہندی

بی بی بیگم حسن رضا خان اور الماس زنانہ
بیچا گیا وزیر علی کو جو وہ ہے مردانہ

ٹکیت و تحسین اور تفضل اشرف سب سر دیوانہ
سر سے حرف ان سات رو دہن ہے تاریخ شہانہ

## ایضاً

سات حرفوں نے کیا خانہ خراب — تین تے اور دو الف یک حے و بے

تین تے سے مراد علامہ تفضل حسین خان کشمیری و تحسین علیخان خواجہ سرا و راجہ ٹکیت رائے اور دو الف سے مطلب الماس علیخان خواجہ سرا و اشرف علیخان خسر وزیر علیخان اور یک حے سے مقصود حسن رضا خان سرفراز الدولہ اور یک بے سے مراد بہو بیگم مادر آصف الدولہ ہین۔

## وزیر علیخان کا بنارس مین انگریزون کو مار ڈالنا اور فرار

## ہوکر جابجا مارا مارا پھرنا آخرش مہاراجہ جیپور کی معرفت اوس کا پکڑا جانا - اور کلکتہ کے قلعہ مین بحالت قید انتقال کرنا

مسٹر جان شور نے وزیر علیخان نواب معزول اودہ کی سکونت کے واسطے ایک مناسب مقام بنارس تجویز کیا تھا - چنانچہ وہ اپنی بی بی کے ساتھ بنارس مین جاکر مقیم ہوا اوس کے ساتھ چالیس ہاتھی اور دو سو گھوڑے اور تلنگون کی دو کمپنیان اور بچھیونکی کئی متن تھے اور تمام جلوس کا موجود تہا - کمال عیش و عشرت مین بسر ہوتی تھی اکثر غلام بچون اور اپنے رفیقون کی شادیون مین لاکھون روپے صرف کئے عوام الناس مین اسکی ہمت و جود نے بڑی شہرت پائی - گو مسٹر جان شور کی تحریر سے یہ معلوم ہوتا تہا کہ سب لوگ اوس سے ناراض ہین مگر اس کے خلاف جہان جہان اوسکی معزولی کی خبر پہنچی وہان کی رعایا اور اہل پیشہ کو تاسف ہوا اور بعض نے خطوط اخلاص آمیز لکھے اور بعض بے فکرے جو اپنے تئین ارسطو اور افلاطون سمجھتے تھے اوسکی مشیر و مصاحب بنے لکھنو کی مخلوق اون لوگونکی ہجو کرتی تھی جنھون نے محضر پر دستخط کئے تھے اور اشرف علی خان اور تفضل حسین خان کے حق مین وہ نئے نئے ہنے اور گالیان موزون ہوئین کہ زبان قلم پر اُن کا آنا باعث حجاب ہے اور وزیر علیخان تناخوان تھے - وزیر علیخان کے نادان مصاحبون نے اوس ناسمجھ کے ذہن مین یہ جمانا شروع کیا کہ حضور جتنے سردار اور امیر نزدیک و دور کے ہین آپکی معزولی پر رات دن روتے ہین اب وزیر علی کے رفیقون نے کاغذ کے گھوڑے دوڑانا شروع کئے اطراف کئے اطراف و نواح کے زمیندارون اور معتبر آدمیون کے ساتھ نامہ و پیام جاری کئے بہت سے زمیندار ایسے تھے کہ وہ وزیر علی کے زر و جواہر کی تاک مین کمین گاہ لگائے ہوئے تھے وہ اوسکے پاس آکر نوکر ہوگئے بعض زمیندار جو نواب سعادت علی خان کے خراج کی زیادہ ستانی سے عاجز تھے وہ بھی اُسکے پاس آپہنچے بالا بالا ایک وکیل کو نوکر رکھکر زمان شاہ والی کابل کے پاس بھیجدیا معلوم نہین اون دو چار مفلوک مغلون نے جو مرثیہ خوانی اور حدیث پڑہنے کے لئے روپئے نوکر پڑے رہتے تھے کیا اوس سے لکھوا کر بھجوایا - غرض قراین سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ اوس کا ارادہ تھا کہ جب سپاہ انگریزی فاصلہ بعید پر زمان شاہ سے لڑنے جاوے تو وہ یہان ہنگامہ فتنہ پردازی برپا کرے اور سب لوگ اوسکے شریک ہونگے بد معاش مصاحبون نے اوسکو یہ سمجھایا کہ آپ ایسے شاہزادے ہین کہ جسکو چاہئے مار ڈالئے کوئی آپ سے بازپرس نہین کر سکتا - اور آپ پر

کوئی ہاتھ نہین ڈال سکتا - اس سبب سے اوسنے کئی دفعہ شورش برپا کی - اس راز نہان کا
کسیطرح پردہ کھل گیا مسٹر چیری جو بنارس کا رزیڈنٹ تہا وزیر علی فاسد کی نیت سے آگاہ ہوگیا اور
یہ خبرین گورنر جنرل تک پہنچین - غرض ان وجوہات سے نواب سعادت علیخان نے بھی درخواست کی
کہ وہ بنارس سے کہین اور بہیجدیا جاوے - لارڈ ولزلی گورنر جنرل نے بھی اسکو مصلحت سمجھا اور
چیری صاحب رزیڈنٹ بنارس کو لکھا کہ وہ وزیر علی کو سمجھاوے کہ وہ کلکتے کے قرب وجوار مین سکونت
اختیار کرے اوس کا اعزاز واکرام بدستور باقی رہیگا - سواے تغیر مسکن کے کوئی اور تبدل اوسکی حالتمین
نہوگا - صاحب موصوف ہمیشہ سے وزیر علی کے خیرخواہ تھے اوہنون نے یہ حکم گورنر جنرل کا اوسکو سنا دیا -
جسکے سبب سے وہ چیری صاحب کا دل سے دشمن ہوگیا - وزیر علی کو یہ حکم ناگوار ہوا - مصاحبون نے سمجھایا
کہ آپ کلکتے تشریف لے نہین گئے کہ قبر مین گئے - حکم منسوخی کے واسطے اوس نے بہت ہاتھ پیر پیٹے
جب کچھ نہوا اور بالکل مایوسی ہوئی تو اوس نے اپنی روانگی کے متعلق ہان ہون کر کے سپاہ کی بھرتی شروع
کی بندیلکھنڈ اور ملک بہار اور بنگالے کے بعض راجے بھی اس بات پر مستعد ہوئے اور ایکدن اور
ایک مہینہ خاص مقرر ہوا کہ بنارس کے انگریزون کا وزیر علی کام تمام کرے اور اوسی دن ہر ایک ضلع مین
ہر ایک آدمی اپنا حوصلہ باقی نرکھے جوہر شمشیر دکہاوے اور فوج انگریزی کو شربت فنا پلاوے - لیکن
دنیا کا کارخانہ مشیت الہی پر وابستہ ہے وہ دن جو وعدے کا قرار پایا تہا اوس سے بیشتر یہان ایک نیا رنگ
فلک نیرنگ ساز نے جمایا کہ ۱۴ جنوری ۱۷۹۹ء کو صبح کے وقت وزیر علی خان رزیڈنٹ کی کوٹھی پر جو شہر
بنارس سے تین میل تھی گیا دوستانہ موافق دستور کے ملاقات ہوئی - چاہ پی - پھر اوس حکم کی شکایت کا
دفتر کھولا - باتین کرتا جاتا تھا اور مزاج اوس کا بگڑتا جاتا تھا - اور غصے پر غصہ چلا آتا تھا جب وہ بہت گرم
اور گستاخ ہوا تو چیری صاحب نے نہایت نرمی سے اس ملک الموت سے فرمایا آپ مجھپر کیون عتاب
فرماتے ہین یہ لارڈ صاحب کا حکم ہے مجھے اوسکی تعمیل واجب ہے - یہ سنکر یہ ظالم اوسپر لپکا اور ایک تلوار لگائی - یہ
دیکھتے ہوے اور نوکر جو اس اشارے پر لگے ہوے تھے تلوارین لیکر اوس مظلوم پر ٹوٹ پڑے اور ان قصابون نے
اوس کا قیمہ قیمہ کردیا کپتان کانوی صاحب اور گریہم اونکے گھر مین تھے اونکا بھی یہی حال کیا - وزیر علی کے ساتھ جو
پچاس آدمی تھے اوہنون نے چیری صاحب کے بنگلے کو آگ دیدی اور تمام مال واسباب لوٹ لیا اور دو چار
انگریزونکو اونکی کوٹھیون پر جاکر مارا جب ڈیوس صاحب جج کی کوٹھی پر پہونچے تو یہ کوٹھی دو منزلی تھی صاحب
کوٹھی کی چھت پر چڑھ گئے اور زینے کا دروازہ بند کردیا - اور برچھا ہاتھ مین لے لیا کئی دفعہ بدمعاشون نے
حملہ کیا - مگر برچھے نے اپنا کام کیا اور سرکشون کو ناکام رکھا اسلئے سرکش کوٹھی کو لوٹ لاٹ کر چلتے ہوئے

اس مقابلے میں اتنا عرصہ لگ گیا کہ اس سے تمام انگریزوں کو خبر ہو گئی وزیر علی نے اپنے مکان پر بیٹھکر
لوگوں کو اشرفیاں اور روپیہ تقسیم کیا اور عجلت کے ساتھ آدمی جمع کئے اور مرزا جوان بخت کی بیگم کے پاس
جا کر توپ طلب کی مگر اوس نے توپ نہ دی یہاں سے لوٹ کر مرزا جہانگیر جوان بخت کے پاس گیا اور ان سے
شرکت چاہی یہ کم سن ناتجربہ کار محض تھے سلاح جنگی سے آراستہ ہوئے اور ہاتھی پر سوار ہوئے اور وزیر علی
سے بیخواہی میں جنگ پائی دو تین ہزار آدمی قدیم و جدید اس دو چار گھڑی میں جمع ہو گئے کہ دفعتہ انگریزی ترک سوار
اور تلنگے اور توپیں آگئیں اور اس فوج نے قریب شہر پہونچکر صف آرائی کی پہلے فوجی افسر نے پیام دیا
کہ اگر وزیر علی ہمارے پاس آجائے تو ہم اوس کے ساتھ کوئی بدی نہ کرینگے گر بانات اقتدا اور تک پہنچی
مقابلے کو قدم بڑھایا انگریزی افسر نے چار گولے توپ کے بادہوائی سر کئے کہ اونکی آواز سے شہر کے تماشائی
اور فوج جدید نے راہ فرار لی فقط وزیر علی خان چند آدمیوں کے ساتھ میدان کارزار میں رہگیا وزیر علیخان
نے بہت چاہا کہ ہاتھی سے اوترکر ہاتھ تلوار پر ڈالے مگر لوگوں نے سمجھایا کہ یہ جرات بے فائدہ ہے
وزیر علیخان نے میدان سے پھر کر حسب قدر جواہر اور اشرفیاں سکا سکہ بہتیں کچھ اپنی کمر میں رکھیں اور کچھ
ہمراہیوں کی کمر میں بندھوا کر دو سو سوار ہمراہ لیکر شہر سے نکلا اور باقی مال و اسباب شہر کے بدمعاشوں
نے لوٹ لیا۔ اور سوار جو ہمراہ تھے وہ بھی زر و جواہر کی طمع میں گھوڑوں سے اوترکر پیادہ پا اپنے اپنے مکان
کو راہی ہوئے۔ جن میں سے بعضوں کو کوتوال شہر بنارس نے گرفتار کیا اور بعضوں نے مال بخوبی
ہضم کیا اور بعضوں نے اس کے پیچھے جان بھی دی وزیر علی خان کے مکان کی ضبطی کے وقت اکثر
متوسلان سرکار انگریزی کے خطوط فساد انگیزی کی تحریک کے متعلق ہاتھ آئے۔ اونمیں سے شمس الدولہ
برادر ناظم ڈھاکہ کا بھی ایک خط ملا اور ایک ناصر الدولہ کا ملا جو بنو بیگم دختر علی قلی خان والہ داغستانی
کے بطن سے میر شہاب الدین المخاطب بہ غازی الدین خان عماد الملک کا بیٹا تھا اور بندیلکھنڈ میں اپنے
باپ کی جگہ ریاست باونی پر قابض تھا۔ جو عماد الملک کو علی بہادر ولد شمشیر بہادر مرہٹہ نے دی تھی
اور اوس میں باون موضع شامل تھے اسلئے باونی کے نام سے مشہور ہوئی اور کالپی سے مشرق سمت
بارہ میل کے فاصلہ پر جمنا کے نزدیک واقع ہے۔ ناصر الدولہ نے یہ خط شمس الدولہ کی دوستی کی وجہ سے لکھا تھا
آخرکار روبکاری کے بعد بہت سے آدمیوں کا اخراج ہوا اور بہتوں کو پھانسی دیگئی اور بہتوں نے مخلصی
پائی۔ اور اکثر دایم الحبس ہوئے اور تشہیر کئے گئے۔ شمس الدولہ نے بھی بڑی بھاری روبکاری کے بعد
نجات پائی۔ جسوقت وزیر علی خان نے دریائے گنگا کو عبور کیا تو صرف دس بیس سوار ہمراہ تھے اور
راجہ بنارس کے پاس جو ملے پور میں رہتا تھا پہونچا۔ مگر یہاں پناہ نہ پائی۔ بیقرار ہوکر پہاڑ کی طرف بھاگا

بہرایچ کی طرف چلا گیا اور گھاگرہ کو عبور کرکے راجہ بہوٹ وال کے ہان پناہ لی ۔ یہ راجہ نیپال کے
راجہ کا باجگذار تھا ۔ نواب سعادت علیخان نے رسالہ قندہاری کو بھیجا اور دوسرے سردار بھی بھیجے
تاکہ وزیر علیخان کا محاصرہ کرلین اور پکڑلائین ۔ وزیر علی نے قلعہ سے نکلکر مردانہ جنگ کی انگریزون نے
اسکی شکایت راجہ نیپال سے کی اور پھر نواب سعادت علیخان نے راجہ بہوٹ وال کو اپنی طرف سے
لکھا[۵] تو راجہ بہوٹ وال بھی وزیر علی خان سے مخالف ہوگیا اسلئے وہ رات مین وہان سے بھاگ گیا ۔
اب اس فرعون بے سامان کے پاس سامان بہت سا جمع ہوگیا تھا ۔ وہ گورکھپور مین آیا یہان سرکار کمپنی
کی سپاہ سے خفیف سا مقابلہ ہوا ۔ اور اوس مین اوس کا نقصان ہوا ۔ اب اوسکی بے زری کی وجہ سے
ساتھی جدا ہونے لگے اگر نواب سعادت علیخان کی سپاہ اوس سے ملی ہوئی ہوتی تو ضرور پکڑا جاتا ۔ مگر
وہ بھاگ کر نانک متہ کی راہ جنگل مین آیا اور یہان قدرے آرام لیا اور لکھائی کردیا نئے کرتے کوچ
کرکے بھینس کھیٹ کی راہ گنگا کو عبور کرکے اور ملاح کو پانچ اشرفیان دیکر فتحپور سیکری مین داخل ہوا ۔
اور وہان سلیم چشتی کی زیارت کرکے رات وہان بسر کی بعض زمیندار پہلے اتفاق کرتے تھے اور پھر
کنارہ کرتے تھے ۔ کلب علی نے جو سابق مین سرکار کمپنی کا نوکر تہا اور بادل خان نے ساتھ دیا اور
جنگلون مین ہمراہ رہے ۔ لیکن ہرجگہ فوج انگریزی اور فوج نواب سعادت علیخان سایے کی طرح اوسکی
پیچھے پہونچتی تھی اور وزیر علی سیماب کی طرح کسی جگہ ٹھیر نہ سکتا تھا ۔ اور کمال دلاوری کے ساتھ
ہر جگہ لڑتا بھڑتا چلا جاتا تھا ۔ آخر میوات مین پہنچا ۔ مگر میواتیون سے بھی کچھ بن نہ آئی وہان سے
جیپور چلا گیا ۔ راجہ جگت سنگھ والی جیپور نے استقبال کیا اور اوسکو اپنا مہمان کیا ۔ دستاربدلی
اور راجہ کی مان نے وزیر علیخان کو اپنا بیٹا بنایا کپتان کولنس رزیڈنٹ مہاراجہ سیندہیا نے
راجہ جیپور کو لکھا کہ تم وزیر علی کو ہمارے حوالے کردو تو ہم تمکو بہت روپئے دینگے ۔ راجپوتون کا
کہ جو شخص انکی پناہ مین آئے خواہ وہ قاتل ہی کیون نہو اوسکو بھی دشمن کے حوالے نہین کرتے ۔
مگر یہ وقت تو وہ انقلاب کا تھا کہ سارے دہرم کرم اپنی جگہ پر نتھے راجہ نے دیکھا کہ مزید بدنامی مین
رزہ جواہر ہاتھ لگتے مین اسلئے اوسنے کہا اس کا دہیان نہین کیا کہ ہمیشہ کو کلنک کا ٹیکہ لگے گا ۔
سرکار انگریزی سے زرنقد اور وزیر علی سے جواہر لیکر سنہ ۱۸۰۰ء مین اوسکو اس شرط کے ساتھ
حوالے کردیا کہ وہ جان سے نہ مارا جائے نہ اوسکے پاؤن بیڑیان پڑین ۔ یہان کی مہمانداری کا

[۵] دیکھو جام جہان نما ۱۲

یہ حق ادا کر دیا کہ اوسکی جان بچا دی۔ انگریزون نے وزیر علی کو پالکی مین بٹھا کر دونون طرف قفل لگا دئے اور ڈاک کے ذریعہ سے کلکتہ کو بھیجدیا۔ شاد صاحب نے تاریخ راجستان مین لکہا ہی کہ ایک امر جسنے زیادہ تر بے اعتباری ہماری پیدا کی مہاراجہ بین لینا وزیر علی کا پناہ جیپور سے تہا جس سے ایک داغ بدنامی کا اوسکے نام کو لگا۔ جب کوئی مجرم یا مغضوب پناہ لیتا ہے تو راجپوتون کے نزدیک وہ فعل مذہبی تصور کیا جاتا ہے اس قاعدہ کا انفصال جسنے جبراً جیپور کو کرایا گو وہ اوس زمانے مین ہمارا مطلع نتہا یہ کوئی عذر بجا نہین ہوسکتا کہ پناہ گیرنی وزیر علی قاتل اور مجرم غلت مثل تھا ہم کیہ استحقاق اوسکے طلب کرنے کا نہین رکہتے تھے۔ وزیر علی کلکتے کے قلعہ مین ایک تنگ کوٹھری مین قید رہا مگر پلنگ اوسکو ملتا تھا۔ ساتہیون مین سے بعض کو بنارس مین پھانسی ملی۔ بعض قید ہوکر جلاوطن ہوے وزیر علی کو کھانا ہمیشہ ہندوستانی باورچیون کے ہاتھ کا پکایا ہوا دیا جاتا تھا۔ آخرکار بیمار ہوگیا۔ یونانی حکیمون اور انگریزی ڈاکٹرون کا معالجہ سودمند نہوا اوسی قیدخانہ مین ۳۶ سال کی عمر مین جون ۱۸۱۷ء مطابق شعبان ۱۲۳۲ہجری مین ۱۷سال ۳ ماہ ۴ دن قید سکر انتقال کیا جنازے کے ساتھ کلکتہ کے تمام چھوٹے بڑے آدمی تھے چند مدت تک قبر بیرنگار رہا پھر چھوٹا سا مقبرہ بنوا دیا جو کسی بادامان مین ٹیپو سلطان کے کسی بیٹے کی قبر کے پاس ہی اوسکی لوح قبر پر یہ اشعار کندہ ہین ؎

| | |
|---|---|
| وزیر عہد وزیر علی آصف جاہ | چو سوے خلد برین رفت زین سرا عزور |
| ز دیدہ غوطہ بدریا سے فکر تا آرم | بدست گوہر تاریخ آن بغفور |
| بگوش ہم آمدہ تا گہ بشور و شیون گفت | نواے واہی در فیاز جن و انس و طیور |

وزیر علیخان گو طفل مزاج تہا تاہم شجاعت و ہمت مین جوان بینظیر تہا بھاگتے وقت اکثر جگہ ہزارون سوارونکی غول مین سے تن تنہا بزور شمشیر مقابلہ کرتا ہوا نکل گیا۔ اور جسوقت دریاے گھاگرہ پر پہنچا تو فوج انگریزی بھی صورت موج قدم بقدم جاپہنچی۔ مگر اوس نے کمال جلادت اور جرات کے ساتھ گھوڑے کا کمربند کاٹ کر پانی مین ڈالدیا اور پار اوترا پہاڑ اور جنگلون مین اکیلا اوترا اور تیور دینمیں نہین آیا۔ ایک دن قیدخانہ کلکتہ مین پلنگ پر لیٹا ہوا تہا کہ اوسکے گلے کی مالا کا ڈورا ٹوٹ گیا اور دانے زمین پر بکھر گئے وزیر علی نے ایک دانہ اوٹھا کر جسطرح لڑکے گولی کھیلتے ہین اوسکو اونگلیون کے زور سے ساتھ دیوار پر مارا اوسکی آواز سنکر بہت خوش ہوا وہ کئی بیش قیمت دانے اسطرح مار مار کر توڑ ڈالے۔ اوسوقت آبدار پانی پلانے کے واسطے حاضر تہا اوسنے یہ حال دیکھکر کہا کہ باقی دانے مجھے دیدے جائین۔ مرزا نے وہ موتی جو کئی ہزار روپے کی تہی

دے ڈالے۔

وزیر علی خان کے انتقال کے بعد اوسکی زوجہ نے لکھنؤ مین آکر ابراہیم علی خان کے بیٹے مرزا جھورا کے ساتھ نکاح کرلیا اور اوس عورت کے لئے چھہ سو روپیہ ماہوار سرکار انگریزی سے مقرر ہوا۔ مرزا جھورا کے بعد یہ تنخواہ اون کے فرزندون پر مقرر ہوئی۔ اور وزیر علیخان کے بیٹے بھی جو خالص اوس کے نطفے سے تھے کچھ پاتے تھے۔ اور اوس عورت کا زیور جو ایک صندوقچے مین تھا وہ مرزا جھورا کے تصرف مین آیا۔

وزیر علیخان شعر بھی کہتا تھا۔ ایک غزل اوسکی یہان لکھی جاتی ہے جو اوسنے اپنی مصیبت کی حالت مین کہی تھی تخلص وزیری کرتا تھا۔

| | |
|---|---|
| جون سبزہ زندگی کٹتی ہی پیر ونکے تلے ہم | اس گردش افلاک سے پھولے نہ پھلے ہم |
| روتے ہین شب و روز اسی فکر سے یارب | غنچے کی طرح باغ مین گل ہو نہ کھلے ہم |
| ارمان بہت رکھتے تھے ہم دیکھے چمن مین | بیٹھے نہ خوشی سے کبھی سائے کے تلے ہم |
| جس گل پہ نظر کرتے ہین آتا ہے نظر خار | گلشن سے چلے جاتے ہین کانٹونین پلے ہم |
| ہم وہ نہ قلم تھے کسی مالی کے لگائے | نرگس کے نہالونمین تھے آصف کے پلے ہم |
| افسوس کہ اس دل کا کنول کھلنے نہ پایا | کوئی دنکو چلے جاتے ہین مالی کے تلے ہم |
| اب پہلے ہی آغاز مین پامال ہوئے ہین | فریاد کرین کس سے قسمت سے جلے ہم |
| دکھ اپنا عبث کہتے ہین ہمدرد کے آگے | بے بس جو جہان آگرے ہرگز نہ ٹلے ہم |

زندان مصیبت مین بھلا کسکو ملا امن
رہتے ہین وزیری ہی دن رات جلے ہم

# تمام شد

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب تاریخ اودہ حصہ دوم مولفہ جناب مولوی نجم الغنی خانصاحب ہیڈ مولوی فارسی مہارانا ہائی اسکول اودیپور بماہ ستمبر ۱۹۰۷ء مطبع مطلع العلوم مرادآباد مین اہتمام سے منشی ایس این علیصاحب مالک مطبع کے چھپی

# خاص ہمارے یہاں کی مطبوعہ کتب

## جو سوائے دفتر نیر اعظم مراد آباد دوسری جگہ نہین مل سکتین

**گنج شایگان** معروف بہ ٹکسال قدیم شاہان ایران سے لیکر آجتک کی دنیا بھر کی بادشاہون ریاستون وغیرہ کے سونے چاندی تانبے کے سکونکی دونون طرفکی اصلی تصویر حال ۔ وزن ۔ ماہیت اور ایک مبسوط فہرست سلاطین ہندوستان و جلال الدین اکبر کے سکونکی دیگئی ہے مجلد ۱۲ عـــه

**مخزن الفوائد** نہایت دلچسپ کارآمد کتاب ہے ۔ لائق مصنف نے بڑی محنت اور کوشش سے اس کو ترتیب دیا ہے دنیا بھر کے اوزان ۔ پیمانے ۔ مقایر اور سکہ جات کے حالات تحقیقات کے بعد درج کئے گئے ہین ۔ ممالک غیر کے اوزان اور سکون کا مقابلہ ۔ انگریزی اور ہندوستانی اوزان اور سکون سے بڑی خوبی سے کیا گیا ہے ۔ ایران عرب ۔ اور ہندوستان کے قدیم و جدید سکون کے کل تاریخی حالات دیہانتک کہ کل کے سکہ کا بھی اسمین ذکر ہے اور تحقیقات مین مصنف نے اپنا سکہ بٹھا دیا ہے ۔ تاریخ کے شایق اور غیر ممالک اور خود ہندوستان کے مختلف صوبہ جات مین سیر کرنے والونکے لئے اس کتاب کا مطالعہ بہت مفید ہوگا ۔ عـــه

**مخزن الفوائد حصہ دویم** اول باب مین فوٹوگرافی کے متعلق تمام اشیا اور اونکی تصاویر اور ادویات ۔ اور اوزان باب دویم مین زنکوگرافی اور اوسکی تمام متعلقہ چیزون کا تفصیلی ذکر اور تصاویر و ہدایات ۔ زنکو ٹایپو گرافک ۔ فوٹو زنکوگرافی ۔ ہاف ٹون بلاک بنانا تصویرون کا اتارنا ۔ دہات یا شیشہ پر السیڈ سے کہودنا حسب پر طبع کے معالے تصاویر و نقشہ جات کے روغن ۔ وارنش ۔ تصویر کو صاف کرنا ۔ چوکھٹا لگانا ۔ اور بنانا ۔ فریم پر سنہری افشان ۔ گلٹ کرنا اور صاف کرنا وغیرہ ترکیب درج ہین ۔ باب چہارم مین فوٹو لیتھوگرافی کا غذ سے پتھر یا دہات یا کسی رنگین سطح پر تصویر اتارنے کی ترکیب ۔ پانچوین باب مین سٹنوگراف چھاپہ ۔ چھٹے مین نقلی ٹایپ پریس ۔ ساتوین مین فرد ٹایپ ۔ آٹھوین مین ان گرونگ ٹایپ پریس اور اسکے متعلق تمام جزوی چیزون کا ذکر تفصیل کے ساتھ مع تصاویر درج ہے ۔ نوین مین لیتھوگرافک پریس اور اوسکی ہر ایک جزوی چیز کا مشرح ذکر مع تصاویر درج ہے ۔ دسوین مین قواعد نقاشی و مصوری اور اوس کے کل آلات کا ذکر و تصاویر ۔ گیارہوین باب مین قواعد خوشنویسی اور اوسکی تمام جزوی حالات مع خوشنویسی قطعات کے درج ہین ۔ غرضیکہ اسیطرح آیندہ بابون مین سیکڑون ضروری اور مفید صنعتون کی ترکیبون اور قاعدونکو صحیح صحیح لکھا ہے ۔ جنکو لوگ باوجود روپیہ خرچ کرنے اور خدمت کرنے کے بھی حاصل نہین کرسکتے ۔ ان کیمیاوی نسخون سے آدمی گہر بیٹھے دولت کما سکتا ہے ۔ یہ تمام کمیاب اور مجربہ شدہ نسخے سینے سے سفینہ مین لائے گئے ہین ( عـــه )

**تاج و نشان** المعروف بہ تاج الملوک دو جلد کامل دنیا بھر کے سلطنتون اور ریاستون وغیرہ کے تاج و نشان

قومی بازکے - جھریرے - نانو گرام وغیرہ کی اصلی
تصویر بہت معہ اونکی رنگتون کے دکھائی ہی عہ

**دستار وکلاہ** تمام دنیا کی مختلف قسم کی پگڑی - ٹوپی
کنٹوپ - خود - شملہ - دکہنی پگڑیان - پارسیون کی متفرق
ٹوپیان - انگریزی ہیٹ - ترکی - ترکمون اور ایشیا
کی مختلف اقوام کی ٹوپیان - تمام ٹوپیان ان
سب کے حالات مع تصویرین - ۸

**تاریخ اودھ** مکمل چار جلد - نواب برہان الملک سعادت خان
کے عہد سے واجد علی شاہ تک کی معزولی کے حالات
مفصل درج ہین سے نایاب کمیاب کتب سے - جامع تاریخ
مرتب کی گئی ہی - غور وتحقیق کا کوئی دقیقہ اوٹھا نہین
رکھا گیا - فہرست مضامین بہت طول طویل ۲۰ صفحہ پر ہی
جسکے دیکھنے سے اس کتاب کی اہمیت اور وقعت معلوم ہو
سکتی ہی - کہ مولف نے برسہا برس تک کس جانکاہی -
تحقیق وتلاش اور دماغی محنت سے اسکو ترتیب دیا ہی
گویا اودھ کے حالات لکھنے والون مین اول نمبر لیا ہی
اول حصہ مین مولف کی عکسی ہاف ٹون پورے صفحہ کی
تصویر بھی لگائی گئی ہی - غرضکہ کتاب بلحاظ حسن ظاہری
و معنوی جامع ہونے کے موجودہ زمانہ کی قابل قدر
تصنیف ہی - جلد اول دوم بالکل مکمل ہین اور سوم
و چہارم پریس مین ہین جو عنقریب جلد شائع ہونگی -
صفحہ کا تعداد بہت تھوڑی جلدین طبع کی گئی ہین قیمت
فی جلد عہ مقرر ہے -

**مصباح الادب** پند وحکمت کے گوہر معنی خیز
اخلاقی حکایتین - شاعرانہ نکتے - شعر عاشقانہ سنجیدہ

کے مصنف ڈومی کا اردو ترجمہ دنیا کی سات اور
زبانون مین بھی اسکے ترجمے ہوچکے ہین - لندن کے
کتب خانے انڈیا آفس مین موجود ہے - ۸

**عدد التاریخ** معروف بہ تخمیس تاریخی - یہ کتاب بابا
منشی ابوالحسین صاحب مرحوم المخاطب بہ تسلیم سہسوانی
کی تصنیف سے ہے - ابجد کے حساب سے تاریخ نکالنے
کے فن مین انکی شہرت اور مسلم الثبوت استادی
محتاج بیان نہین ہی - نمبر ۲ سے لیکر ۲۰۰۰ نمبر تک
ہر نمبر کے مقابلہ مین اتنے ہی عدد کے نام - الفاظ -
فقرے - محاورات - ضرب الامثال - آیات - حدیث
وغیرہ لکھے ہوئے ہین اور بعض جگہ مصرعے دئے گئے ہین -
اور وہ بھی اس کثرت سے کہ پڑھنے والونکو حیرت ہوتی
ہے کہ مصنف کس بلا کا دماغ رکھتا تھا - تاریخی نام
نکالنے والون اور تاریخی کلام کہنے والون کے
لئے اس سے بہتر کوئی اور کتاب کارآمد نہین ہوسکتی عہ

**کنز الطغرا** معروف بہ نقش عبرت قدیم وجدید ہر قسم کے
تین سو نایاب طغرے ایک ایک صفحہ تقطیع کلان ۱۴ / ۱

**تذکرۃ السلوک** فلسفہ وحکمت سے بھرے ہوئے کئی
جز تک مصطلحات صوفیہ کی تشریح کی گئی ہی ۸

**احسن الاذکار فی مناقب غوث الابرار**
حضرت غوث پاک کی مفصل سوانحعمری - کرامات - اور
حالات سب کتب مناقب صحیحہ خوارق عادات وغیرہ ۲ / ۱

**ذکر رحمانی** حضرت مولانا فضل الرحمن شاہ صاحب
گنج مرادآبادی قدس سرہ کی سوانح - حالات - کرامات
اوراد وغیرہ عہ

المشتہر منیجر نیر اعظم بک ایجنسی مرادآباد

